بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَمَنْ يَّعْتَصِمْ بِاللّٰهِ فَقَدْ هُدِيَ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ

اور جس نے اللہ کا سہارا لیا تو ضرور وہ سیدھی راہ دکھایا گیا



# اُوراد اسماء الحسنیٰ اللہ جل جلالہ

## آپکی مشکلات اور پریشانیوں کا حل

برائے ایصال ثواب

اُمتِ حبیب کبریا صلی اللہ علیہ وسلم اللہ جل جلالہ

شاط الزمان (بی اے ایل ایل بی)

(لہ حقوق بہ حق مرتب محفوظ ہیں)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

هُوَ اللّٰهُ الَّذِی لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ الْمَلِكُ

الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ

الْمُتَكَبِّرُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ الْغَفَّارُ الْقَهَّارُ

الْوَهَّابُ الرَّزَّاقُ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ الْقَابِضُ الْبَاسِطُ

الْخَافِضُ الرَّافِعُ الْمُعِزُّ الْمُذِلُّ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ

الْحَكَمُ الْعَدْلُ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ الْحَلِيْمُ الْعَظِيْمُ

الْغَفُوْرُ الشَّكُوْرُ الْعَلِیُّ الْكَبِيْرُ الْحَفِيْظُ الْمُقِيْتُ

الْحَسِيْبُ الْجَلِيْلُ الْكَرِيْمُ الرَّقِيْبُ الْمُجِيْبُ الْوَاسِعُ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الحكيم | الودود | المجيد | الباعث | الشهيد | الحق |
| الوكيل | القوي | المتين | الولي | الحميد | المحصي |
| المبدئ | المعيد | المحيي | المميت | الحي | القيوم |
| الواجد | الماجد | الواحد | الأحد | الصمد | القادر |
| المقتدر | المقدم | المؤخر | الأول | الآخر | الظاهر |
| الباطن | الوالي | المتعالي | البر | التواب | المنتقم |
| العفو | الرؤوف | مالك الملك | ذو الجلال والإكرام | المقسط | الجامع |
| الغني | المغني | المانع | الضار | النافع | النور |
| الهادي | البديع | الباقي | الوارث | الرشيد | الصبور |




**Dr.Muhammad Sarfraz Naimi Azhari**
Ph.D., M.O.L. (ARABIC), L.L.B.
M.A. (Arabic), M.A.(ISLAMIC STUDIES)
Hon's in Arabic (GOLD MEDDLIST)
FAZIL-JAMIA AZHER.(EGYPT)
FAZIL-JAMIA NAIMIA
**JAMIA NAIMIA**
Garhi Shahu,LAHORE. Off :6306592
PAKISTAN Res :6364523

ڈاکٹر مُحَمَّد سَرُفَراز نعیمی ازھری

○ ناظم اعلیٰ جامعہ نعیمیہ گڑھی شاہو، لاہور
○ ناظم اعلیٰ تنظیم المدارس (اہلسنت) پاکستان
○ سابق ممبر اسلامی نظریاتی کونسل پاکستان


محترم جناب پیر سید نشاط الزمان صاحب امت مسلمہ کی ہدایت اور راہنمائی کیلئے کئی کتابیں تالیف کر چکے ہیں چنانچہ اسی سلسلے کو جاری رکھتے ہوئے اورادِ اسماء الحسنٰی کو جمع کیا ہے۔ اس میں پریشان افراد کی مشکلات اور ان کا حل اللہ تعالیٰ کے متبرک، مقدس اور فیض رسا ناموں کو اور اوراد کو بیان کیا ہے جن کے ذریعے ایک مصیبت زدہ شخص اپنی مصیبتوں سے چھٹکارا حاصل کر سکتا ہے۔ خالقِ کائنات کے ناموں کے اندر بھی فیض کے اسباب موجود ہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ کے ہر نام کا اثر مختلف ہے۔ ان کی تشریح اور توضیح اس کتابچہ کے اندر موجود ہے۔ عصرِ حاضر میں مادیت اپنے اندر ترغیب کا پہلو رکھتی ہے جس کی وجہ سے ایک ایسا طبقہ وجود میں آیا ہے جو صرف مادی اسباب کو ترجیح دیتا ہے۔ اس لئے وہ بیماریوں کا علاج بھی ادویہ میں تلاش کرتا ہے جبکہ بیماریوں کی پیدا کرنے والی ذات مقدسہ کے اسمائے گرامی کے اندر بھی ایسے اسباب موجود ہیں کہ اگر ان اسماء کو کسی بھی صاحبِ اجازت سے حاصل کر کے پڑھا جائے تو ان اسماء کے ورد اور ذکر کرنے سے مریض کو شفاء حاصل ہو جاتی ہے۔ یہ کتابچہ پریشان کن اور مصیبت زدہ افراد کیلئے بہترین ذریعہ نجات ہے۔

10/5/08

# اوراد اسماء الحسنٰی

لَا مَعْبُوْدُ اِلَّا اللّٰه لَا مَقْصُوْدُ اِلَّا اللّٰه
لَا مَوْجُوْدُ اِلَّا اللّٰه لَا مَطْلُوْبُ اِلَّا اللّٰه

(اِن کو اپنے وِرد میں رکھا کریں)

# آپکی مشکلات اور پریشانیوں کا حل


مؤلف:

**پیر سید نشاط الزمان**

بی اے ایل ایل بی

مکان نمبر 208، گلی نمبر 21، شتر محلہ، صدر بازار، لاہور کینٹ

فون نمبر: 6685908 (042) موبائل: 0304-4050853

0314

O

نام کتاب: اوراد اسماء الحسنیٰ

مرتبہ: پیر سید نشاط الزماں

دوسرا ایڈیشن: مئی 2008ء

تعداد: 1000

ٹائٹل: محمد یاسر سلیمان

طباعت: فرینڈز پرنٹرز اینڈ پبلشرز (پرائیویٹ) لمیٹڈ
49-مین انڈسٹریل ایریا-کوٹ لکھپت-لاہور
فون: 042-5155574-75

ملنے کا پتہ:

پیر سید نشاط الزماں

بی اے ایل ایل بی

مکان نمبر 208 سٹریٹ نمبر 21

شتر محلہ، صدر بازار، لاہور کینٹ

فون: 0304-4050853, 6685908 0314

التماس: اس کتاب کی کتابت میں خصوصی احتیاط برتی گئی ہے۔ پھر بھی اگر کہیں کوئی غلطی نظر آئے تو ہمیں مطلع کریں۔ تاکہ اگلے ایڈیشن میں درستگی ہو سکے۔

# پیش لفظ

جس کا خدا پر یقین نہ ہو اُس کا دعا پر کیوں یقین ہوگا۔ دعا دراصل فریاد ہے اور مالک کے سامنے التجا ہے۔ ہمیں اپنی محدود زندگی کی کسی بھی الجھن سے نکلنے کے لیے دعا کرنی چاہئے۔ دعا بلا کو ٹالتی ہے۔ انسان اپنے اعمال کی عبرت سے بچ سکتا ہے۔ دعا کی افادیت برحق ہے۔ قرآن مجید اللہ تعالیٰ کا جامع کلام ہے جس کی تمام آیات انسانوں کو اپنی ضرورت اور حاجت کے لیے مختلف فوائد اور خاصیات حاصل کرنے کے لیے خالق کائنات نے موقع دیا ہے کہ وہ اپنی ضرورت اور حاجت پوری کریں۔ اس سے دینی و دنیاوی اُخروی جسمانی و روحانی ظاہری باطنی اور ذہنی فائدے حاصل کریں۔ ہر انسان اپنی طلب کے مطابق اِن سے فائدے حاصل کر سکے۔

میری دعا ہے کہ یہ دعائیں آپ کے لیے سودمند ثابت ہوں۔ دل کی گہرائیوں سے دعا کرنی چاہئے۔ لاپروائی کی دعا قبول نہیں ہوتی۔

دعاؤں کا طالب:

**پیر سید نشاط الزماں**

بی اے، ایل ایل بی

مکان نمبر 208 گلی نمبر 21، شتر محلہ، صدر بازار لاہور کینٹ

فون: 6685908، موبائل: 0304-4050853

1314

# اللہ تعالیٰ کے اسماء الحسنیٰ

1. سورہ اعراف آیت نمبر 180 پارہ 9: وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ...... مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (ترجمہ) اور خدا کے نام اچھے ہی اچھے ہیں تو اس کو اس کے ناموں سے پکارا کرو۔ اور جو لوگ اس کے ناموں میں کجی اختیار کرتے ہیں اُن کو چھوڑ دو وہ جو کچھ کر رہے ہیں عنقریب اس کی سزا پائیں گے۔

2. سورہ النحل آیت نمبر 74 پارہ 14: فَلَا تَضْرِبُوْا لِلّٰهِ ...... لَا تَعْلَمُوْنَ (ترجمہ) تو لوگو خدا کے بارے میں غلط مثالیں نہ بناؤ۔ صحیح مثالوں کا طریقہ خدا ہی جانتا ہے تم نہیں جانتے۔

3. سورہ بنی اسرائیل آیت نمبر 110 پارہ 15: قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ ...... ذٰلِكَ سَبِيْلًا (ترجمہ) کہہ دو کہ تم خدا کو اللہ کے نام سے پکارو یا رحمٰن کے نام سے۔ جس نام سے پکارو اس کے سب اچھے نام ہیں۔ اور نماز نہ بلند آواز سے اور نہ بہت پست آواز سے پڑھو بلکہ اس کے بیچ والا راستہ اختیار کرو۔

4. سورہ طٰہٰ آیت نمبر 8 پارہ 16: اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى (ترجمہ) وہ معبود برحق ہے کہ اس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔ اس کے سب نام اچھے ہیں۔

5. سورہ حشر آیت نمبر 24 پارہ 28: هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ ...... وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (ترجمہ) وہ اللہ ہے جو تخلیق کا منصوبہ بنانے والا اس کو نافذ کرنے والا اور اس کے مطابق صورت گری کرنے والا ہے۔ اس کے بہترین نام ہیں۔ جتنی چیزیں آسمانوں اور زمین میں ہیں سب اس کی تسبیح کرتی ہیں اور وہ غالب اور حکمت والا ہے۔

ہمیں ہر اسم صفات کیساتھ بطور امدادی اسم ذات ملا کر پڑھنا چاہئے۔ اِس سے

اسم صفات کو اسم ذات سے مدد ملتی ہے۔ مثلاً یا اللہ یا رحمٰن یا اللہ یا رحیم یا اللہ یا ملک۔ ایک حدیث میں ہے کہ ملائکہ اور فرشتے جہاں کہیں آیت الکرسی لکھی ہوئی دیکھتے ہیں تو ادب اور تعظیم کی وجہ سے اِس جگہ ہاتھ باندھ کر صف در صف کھڑے ہو جاتے ہیں۔ سو دین کے دانشمندوں اور داناؤں نے اِن احادیث سے یہ راز منکشف کیا ہے کہ الحمد شریف اور بسم اللہ کو شرافت اور کرامت اِن تین اسمائے عظام اللہ رحمٰن اور رحیم سے ہے اور آیت الکرسی کو فضیلت اِن اسماء یعنی یا حی یا قیوم سے ہے۔ اگر اِن اسماء خمسہ کو یکجا کر کے ورد کیا جائے تو تمام قرآن کے فضائل اور تمام اسماء الحسنٰی کی برکات اور فیوضات اِس سے حاصل ہو سکتیں ہیں۔ سو وہ اسماء خمسہ یہ ہوں گے: یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم یا حی یا قیوم۔ اِن اسماء کے پڑھنے میں عجیب وغریب برکات دیکھنے میں آئیں گی۔ اگر کوئی صدق دل اور ادب واحترام سے اِن اسمائے عظام کو پڑھے گا تو یہ ورد اسے دنیا و آخرت سے بے نیاز کر دے گا۔ اِس کو روزانہ عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ 500 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائیں۔ یا وہاب کا ورد بھی بڑا موثر ہے، بغیر مشقت کے دینے والا۔ اِس کی دعوت حضرت سلیمان علیہ السلام کے ساتھ مخصوص ہے۔ اِن کی دعا کو دیکھیں: رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَھَبْ لِیْ مُلْکًا لَّا یَنْبَغِیْ لِاَحَدٍ مِّنْ بَعْدِیْ اِنَّکَ اَنْتَ الْوَھَّاب۔ سورۃ ص آیت نمبر 35۔ اس اسم کو فجر کی نماز کے بعد 440 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائیں۔ نیز ظاہری اور باطنی غنا اور کشائش رزق کے واسطے یَا بَاسِطُ یَا مُغْنِیُ اور یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ بہت موثر اور کارگر دیکھا گیا ہے۔ اِس کے علاوہ سورۃ قریش کو 101 مرتبہ پڑھنا بھی مفید ثابت ہوا ہے۔ یَا مَطِیْعُ کو تسخیر قلب کے لیے پڑھ سکتے ہیں۔

جو اللہ تعالیٰ اور اسکے رسول نے اسماء الٰہی بتائے ہیں انکے سوا اللہ تعالیٰ کو کسی اور نام سے یاد کرنا پکارنا یا اسے اللہ تعالیٰ کا پاک نام سمجھنا جائز نہیں اگر مغفرت کی دعا کے ساتھ پڑھا جائے تو دوزخ سے رہائی بھی عطا کی جاتی ہے۔ دعا جو رحمتوں کے دروازے کھولتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کے وہ اچھے اچھے اور پیارے نام جو قرآن شریف اور رسول کریم ﷺ کی حدیثوں سے ثابت ہیں جس نے انکو (اسمائے حسنیٰ کو اعتقاد حافظہ میں اور عمل میں) رکھ لیا' وہ جنت میں داخل ہوگا۔ صحیح بخاری حدیث نمبر 2521 ہر اسم مبارک سے کوئی نہ کوئی اخلاقی سبق ضرور ملتا ہے۔ اگر انسانی معاشرے میں ان اخلاق کی کارفرمائی ہو۔ تو ہر کنبہ اور معاشرہ جنت کدہ بن سکتا ہے۔ ہر زمانے بالخصوص مادیت کے اس دور میں ہزار ہا انسانی مسائل کا حل اسمائے حسنیٰ اور ان سے تعلق اخلاق میں مظہر ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو ان اسمائے مبارکہ کے فیوض و برکات انوار واسرار اخلاق و آثار نصیب فرمائے۔ آمین

صحیح احادیث میں آتا ہے، اللہ جل شانہ کے اسمائے حسنیٰ ننانوے ہیں، جس نے انکو یاد کرلیا وہ جنت میں داخل ہوا۔ ان اسمائے ربانی کو یاد کرنا کوئی مشکل بات نہیں۔ ہمیں ان اسمائے مبارک کی ایک تسبیح روزانہ کرلینی چاہیے۔

ذَالِكَ فَضْلَ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَّشَاءُ وَاللّٰهُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِيمِ

# اسماء الحسنٰی باری تعالیٰ عزّ اِسمُہٗ

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

وہ ذات پاک اللہ ہے نہیں کوئی معبود مگر وہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلرَّحْمٰنُ | جَلَّ جَلَالُهٗ | اَلرَّحِيْمُ | اَلْمَلِكُ | اَلْقُدُّوْسُ | اَلسَّلَامُ |
| بہت رحم کرنیوالا | بڑا ہے مرتبہ اُس کا | مہربان | بادشاہ | پاک | سلامت رکھنے والا |
| اَلْمُؤْمِنُ | اَلْمُهَيْمِنُ | اَلْعَزِيْزُ | اَلْجَبَّارُ | اَلْمُتَكَبِّرُ | اَلْخَالِقُ |
| امن دینے والا | نگہبان | غالب | نقصان کو پورا کرنیوالا | بڑائی والا | پیدا کرنے والا |
| اَلْبَارِئُ | اَلْمُصَوِّرُ | اَلْغَفَّارُ | اَلْقَهَّارُ | اَلْوَهَّابُ | اَلرَّزَّاقُ |
| عالم کا بنانیوالا | صورت بنانے والا | بخشنے والا | زبردست | بخشنے والا | رزق دینے والا |
| اَلْفَتَّاحُ | اَلْعَلِيْمُ | اَلْقَابِضُ | اَلْبَاسِطُ | اَلْخَافِضُ | اَلرَّافِعُ |
| کھولنے والا | جاننے والا | بند کرنے والا | کھولنے والا | پست کرنیوالا | بلند کرنیوالا |
| اَلْمُعِزُّ | اَلْمُذِلُّ | اَلسَّمِيْعُ | اَلْبَصِيْرُ | اَلْحَكَمُ | اَلْعَدْلُ |
| عزت دینے والا | خوار کرنے والا | سننے والا | دیکھنے والا | حاکم | عدل کرنے والا |
| اَللَّطِيْفُ | اَلْخَبِيْرُ | اَلْحَلِيْمُ | اَلْعَظِيْمُ | اَلْغَفُوْرُ | اَلشَّكُوْرُ |
| باریک بیں | خبردار | بُردبار | بزرگ | بخشنے والا | شکر پسند |
| اَلْعَلِيُّ | اَلْكَبِيْرُ | اَلْحَفِيْظُ | اَلْمُقِيْتُ | اَلْحَسِيْبُ | اَلْجَلِيْلُ |
| بلند | بڑا | نگہبان | قوت دینے والا | کافی | بزرگ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْکَرِیْمُ | الرَّقِیْبُ | الْمُجِیْبُ | الْوَاسِعُ | الْحَکِیْمُ | الْوَدُوْدُ |
| سخی | نگہبان | قبول کرنیوالا | فراخی دینے والا | حکمت والا | دوست بڑا |
| الْمَجِیْدُ | الْبَاعِثُ | الشَّہِیْدُ | الْحَقُّ | الْوَکِیْلُ | الْقَوِیُّ |
| بزرگ | اٹھانے والا | گواہ | سچا | کارساز | طاقت والا |
| الْمَتِیْنُ | الْوَلِیُّ | الْحَمِیْدُ | الْمُحْصِی | الْمُبْدِیُٔ | الْمُعِیْدُ |
| مضبوط | دوست | قابل تعریف | گھیرنے والا | پہلے پیدا کرنیوالا | دوبارہ پیدا کرنیوالا |
| الْمُحْیِی | الْمُمِیْتُ | الْحَیُّ | الْقَیُّوْمُ | الْوَاجِدُ | الْمَاجِدُ |
| زندہ کرنیوالا | مارنے والا | زندہ | ہمیشہ رہنے والا | پالنے والا | بزرگی والا |
| الْوَاحِدُ | الْاَحَدُ | الصَّمَدُ | الْقَادِرُ | الْمُقْتَدِرُ | الْمُقَدِّمُ |
| ایک | اکیلا | بے نیاز | قدرت والا | صاحب قدرت کا | پہلا |
| الْمُؤَخِّرُ | الْاَوَّلُ | الْاٰخِرُ | الظَّاهِرُ | الْبَاطِنُ | الْوَالِیَ |
| پچھلا | اول | آخر | آشکارا | پوشیدہ | کارساز |
| الْمُتَعَالِی | الْبَرُّ | التَّوَّابُ | الْمُنْعِمُ | الْمُنْتَقِمُ | الْعَفُوُّ |
| برتر | احسان کرنیوالا | توبہ قبول کرنیوالا | انعام دینے والا | بدلہ دینے والا | معاف کرنے والا |
| الرَّؤُفُ | مَالِكَ الْمُلْكِ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ | | | الرَّبُّ | الْمُقْسِطُ |
| بہت مہربان | مالک ملک کا صاحب بزرگی اور بخشش کا | | | پالنے والا | عدل کرنے والا |
| الْجَامِعُ | الْغَنِیُّ | الْمُغْنِی | الْمُعْطِے | الْمَانِعُ | الضَّآرُّ |

جمع کرنے والا　بے پرواہ　دولتمند　دینے والا　منع کرنے والا　ضرر دینے والا

النَّافِعُ　النُّوْرُ　الْهَادِیُ　الْبَدِیْعُ　الْبَاقِی　الْوَارِثُ

نفع دینے والا　روشنی والا　راہ دکھانیوالا　نیا پیدا کرنیوالا　ہمیشہ رہنے والا　مالک

الرَّشِیْدُ　الصَّبُوْرُ　الصَّادِقُ　السَّتَّارُ　الَّذِیْ لَیْسَ کَمِثْلِهٖ شَیْءٌ وَّهُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ

رہنما　بڑا تحمل والا　راست گو　پوشیدہ کرنیوالا عیبوں کا　وہ ذات کہ نہیں ہے اس کے مانند کوئی اور وہ ہے سننے والا دیکھنے والا

غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَیْكَ الْمَصِیْرُ　نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ　السَّمِیْعُ

تیری بخشش چاہئے اے رب ہمارے اور تیری طرف رجوع ہے　کیا خوب ہے مولا ہے اور کیا خوب مددگار　سننے والا

الْبَصِیْرُ　الْعَلِیْمُ　الْقَدِیْرُ　الْمُرِیْدُ　الْمُتَکَلِّمُ

دیکھنے والا　جاننے والا　قدرت والا　ارادے والا　کلام کرنیوالا

اسماء الحسنٰی باری تعالٰی تمام ہوئے

# اوراد اسماء الحسنٰی

اگر کوئی شخص سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِکَۃِ وَالرُّوْحِ کو 100 مرتبہ روزانہ پڑھ لے تو اُس کو کسی کے آگے دست سوال دراز کرنے کی ضرورت پیش نہ آئے۔ انشاءاللہ

یَا لَطِیْفُ: حسب منشا شادی، لاعلاج بیماری اور ہر حاجت اور مشکل کا حل اِس اِسم مبارک میں پایا جاتا ہے۔ اِس کو عشاء کی نماز کے بعد 1111 مرتبہ پڑھنا مجرب ہے۔

یَا جَلِیْلُ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام: یہ دونوں اسماء ہر چیز کے لیے پڑھے جا سکتے ہیں۔

یَا وَاجِدُ: اگر کسی کا کاروبار نہ چلتا ہو یا چل کر بند ہو گیا ہو تو اِس صورت میں اِس اِسم کو کھلا پڑھیں، کامیابی ہوگی۔

یَامُقَدِّمُ: ملازمت میں ترقی کے لیے بھی یہ پڑھا جا سکتا ہے۔ اگر کسی افسر یا ملازم کی ترقی رُکی ہوئی ہو تو اِس صورت میں اسے روزانہ 184 مرتبہ اول و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھنا مجرب ہے۔

یَا وَالِیُ: اِس کو ٹھیکیداری میں برکت کے لیے بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر اس کو 1100 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لے تو اس کام میں بے پناہ برکت ہوگی۔

یَا بَرُّ: اِس اسم مبارک کا 1100 مرتبہ پڑھ کر اس کا پانی شراب، جوا، بدکاری اور نشے جیسی بری عادتوں سے نجات کے لیے پینا مجرب ہے۔

یَا صَبُوْرُ: خاوند کی بدزبانی کے حل کے لیے اس کو روزانہ 1100 مرتبہ پڑھے۔

اس کے بعد خاوند کی عادت میں نرمی کے لیے دعا کرے۔ انشاء اللہ دعا قبول ہوگی۔ صدمے کی صورت میں اس کا پڑھنا مفید ہے۔

یَامُذِلُّ: جو شخص مظلوم ہو اس کو چاہئے اس کا ورد 313 مرتبہ عصر کی نماز کے بعد دشمن کا تصور کر کے پڑھے، دشمن ذلیل ہوں گے۔

یَالَطِیْفُ: لاعلاج بیماری کے لیے گیارہ دن تک اس اسم مبارک کو 11 ہزار مرتبہ پڑھیں اور پانی پر دم کر کے پلائیں۔ مریض کے شفایاب ہونے کا کوئی ذریعہ پیدا ہو جائے گا۔

یَاشَکُوْرُ: اس اسم مبارک کو کھانے سے پہلے بسم اللہ پڑھ کر پھر ہر لقمے کے ساتھ یَاشَکُوْرُ پڑھیں تو اللہ اس سے راضی رہے گا۔

یَاحَسِیْبُ: انکوائری سے بچنے کے لیے یَاحَفِیْظُ یَاحَسِیْبُ کثرت سے پڑھیں اور ہر حاجت پوری کرنے کے لیے پڑھا جا سکتا ہے۔

یَارَقِیْبُ: حفاظت کرنے والا۔ اِس کو 300 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنانا چاہئے۔

یَامُجِیْبُ: مخلوق کی دعاؤں کو سنتا اور قبول فرماتا ہے۔ جو شخص اس کو 220 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے انشاء اللہ اس کی جائز دعا قبول ہوگی۔

یَاغَفَّارُ: یعنی اپنے بندوں کے گناہ معاف کرنے والا۔ یہ اللہ تعالیٰ کی خاص صفت ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق یعنی انسانوں کے گناہ خطائیں اور ہر قسم کی کوتاہی اور بے ادبی کو دیکھ کر فوراً گرفت نہیں کرتا۔ جب انسان کو گناہوں کا احساس ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ سے معافی طلب کرتا ہے۔ اِس کا ذاکر ہر وقت گناہوں سے بچا رہتا ہے۔ یہ اسم پاک جمالی ہے۔

یَاغَفُوْرُ: غفور کا مطلب ہے بار بار معاف کرنے والا۔ یعنی اللہ اپنے بندوں کے گناہ بار بار معاف کرتا ہے۔ گناہ بڑا ہو یا چھوٹا، لیکن گناہ کی معافی اِسی صورت میں ہوتی ہے جب گناہ گار اس ذات برحق کے آگے سجدہ ریز ہو کر معافی مانگتا ہے۔ لیکن اس ذات برحق

کی مرضی ہے کہ جب چاہے معاف کردے۔اس لیے اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی طلب کرنا بہت ضروری ہے۔

یَاعَفُوٌّ: اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے گناہوں سے درگزر فرماتا ہے۔یہ اسم جمالی ہے۔کوئی کام بھی اللہ کی توفیق کے بغیر نہیں ہوسکتا۔اس کے پڑھنے سے گناہوں سے بچنے کی توفیق ملتی ہے۔اللہ تعالیٰ اس کی ہر قسم کی کوتاہیوں کو معاف فرمادیتا ہے۔

یَاتَوَّابُ: اللہ تعالیٰ تواب ہے جس کی بناپر وہ بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے۔بندہ ایک گناہ کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اِسے توبہ کی توفیق عطا کرتا ہے تو وہ گناہ سے باز رہتا ہے۔

یَابَاسِطُ: حضرت امام اعظم فرماتے ہیں کہ اگر بوقت صبح دس مرتبہ ہاتھ پھیلا کر یاباسط کہے اور ہاتھ چہرے پر ملے تو حق تعالیٰ کسی کا محتاج نہ کرے۔رزق کشادہ ہو۔غم والم دور ہوں۔یامخلوق سے کبھی سوال کرنے کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔

یَاغَنِیُّ یَامُغْنِیُّ: جس شخص کے پاس جہیز کے پیسے نہیں ہیں وہ اس کو 11 ہزار مرتبہ اول وآخر سات مرتبہ درود ابراہیمی کے ساتھ پڑھے،انشاء اللہ اس کی غیبی مدد ہوگی اور اس کی لڑکی کی شادی کاذریعہ بن جائے گا۔

یَاحَمِیْدُ: اِس اسم کے ذکر سے حب الٰہی پیدا ہوتا ہے۔

یَاغَنِیُّ یَاحَمِیْدُ: دولت مند بننے کے لیے ''اے غناوالے اے حمدوالے'' کا ذکر کرنا چاہئے۔اللہ تعالیٰ اس کو دنیا کی تمام نعمتوں سے نوازے گا۔

یَامُغْنِیُ: غنامیں تین امور ہیں یعنی علم میں غنا،رزق میں غنا اور اقتدار میں غنا۔اس لئے اللہ تعالیٰ اپنی اس صفت کی بناپر جسے چاہتا ہے غنی کردیتا ہے۔

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آپ ہر چیز کے لیے یَاغَفُوْرُ یَاغَفَّارُ یَاعَفُوٌّ عشاء کی نماز کے بعد 100 مرتبہ پڑھیں۔جس شے کی طلب کرے گا، حاصل ہوگی۔انشاء اللہ

حسد،بغض،لالچ،نفس پرستی،خودغرضی،بخل،تکبر اور غفلت ایسی بیماریاں ہیں جو

روح کو عبادت سے روکتی ہیں۔ انسان کو اللہ تعالیٰ برائیاں کی محبت سے غافل کر دیتا ہے۔ اس کے لیے ہمیں سورج غروب ہونے سے پہلے 170 مرتبہ یَاقُدُّوْسُ پڑھنا چاہیے۔ انشاءاللہ ان برائیوں سے نجات حاصل ہوگی۔

مناسب رشتہ: اس کے لیے یَا رَحْمٰنُ کو 3125 مرتبہ روزانہ پڑھیں انشاءاللہ بہتر اسباب پیدا ہوں گے۔

بواسیر، شوگر اور بلڈ پریشر سے بچنے کے لیے یَارَحْمٰنُ 33 مرتبہ فجر کی نماز کے بعد پڑھ لیں، انشاءاللہ ان موذی امراض سے محفوظ رہے گا۔

یَاقَهَّارُ: اِس کے پڑھنے سے اگر کسی مرد اور عورت پر کالے علم اور جادو کا اثر ہو یا تعویذات ڈالے گئے ہوں تو 1836 مرتبہ اس اسم کو سات روز پڑھیں۔ اس کا ورد شروع کرنے سے پہلے 11 مرتبہ آیت الکرسی اور آخر میں 11 مرتبہ والناس پڑھیں۔ انشاءاللہ کالے علم اور جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔ پانی پر دم کر کے بھی پلائیں۔

دوسرا عمل: یَاقَابِضُ کو 33 مرتبہ صبح 33 مرتبہ شام پڑھنے سے اُس شخص پر جادو کا اثر نہیں ہوگا۔

بدخوابی اور احتلام سے نجات: اس کے لیے یَامُتَكَبِّرُ سونے پہلے ایک سو مرتبہ چالیس روز تک پڑھ کر سو رہیں۔ بدخوابی اور احتلام سے نجات ہوگی۔

ہر کام میں آسانی کے لیے یا رُکی ہوئی شادی کے لیے یَافَتَّاحُ 1100 مرتبہ صبح یا رات کو سوتے وقت پڑھیں۔

سرکشوں کو ذلیل کرنے کے لیے یَارَافِعُ 351 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

یَامُقِيْتُ: تمام مخلوق کو روزی دیکر اس میں توانائی پیدا کرنے والا۔ بچے کو ضد سے ہٹانے کے لیے اس کو روزانہ 55 مرتبہ پڑھیں۔ جسمانی کمزوری کے لیے 1100 مرتبہ۔ گیس کے لیے 31 مرتبہ۔ اور جانوروں کے چارہ نہ کھانے کی صورت میں اس کو 100 مرتبہ پڑھ کر اُس کے آگے چارہ ڈال دیں انشاءاللہ جانور چارہ کھانے لگے گا۔

كَبِيْــرُ: معنی سب سے بڑا۔ ساس اور خاوند کو تابعدار کرنے کے لیے ہر نماز کے بعد ایک تسبیح کریں اور چالیس روز تک کریں۔ اس کے ساتھ یَامُتَكَبِّرُ ملا کر پڑھیں تو حوصلہ افزا نتیجہ نکل آئے گا۔

مال اسباب کو گم ہونے سے بچانے کے لیے یَاحَفِيْظُ 998 مرتبہ دوران سفر اِس کو پڑھتا رہے تو یہ بحفاظت اپنی منزل تک پہنچ جائے گا۔

يَاجَلِيْلُ يَاوَهَّابُ يَاكَرِيْمُ: بعد نماز مغرب ایک تسبیح اس کی 11 دن تک کریں انشاءاللہ جو مقصد ہو گا رب العزت پورا کریں گے۔

گمشدہ شے ملنے کا عمل: يَـامُـعِيْـدُ 1240 مرتبہ گیارہ دن تک۔ کھوئے ہوئے مقام کی واپسی کے لیے 4800 مرتبہ 41 روز تک۔

يَامُنْتَقِمُ: کالے علم کے وار کو روکنا۔ وقتی طور پر اثر کرتا ہے۔ فجر کی نماز کے بعد یہ اسم 630 مرتبہ پڑھنا چاہیے۔



☆ حاجت پوری ہوگی.....یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِا الْخَیْرِ یَا بَدِیْع 500دفعہ، انشاءاللہ حاجت پوری ہوگی۔

☆ غم کا دور ہو جانا.....اس کے لیے اَلْبَاقِیُ کا ایک ہزار دفعہ ورد کافی ہے۔

☆ جو شخص یہ خواہش رکھتا ہو کہ اس کے دل میں اللہ تعالیٰ سے محبت کا عقد بہت پختہ ہو جائے تو اسے کثرت سے ان کا ورد کرنا چاہیے: لَا مَعْبُوْدُ اِلَّا اللّٰـهَ، لَا مَقْصُوْدُ اِلَّا اللّٰهَ، لَا مَوْجُوْدُ اِلَّا اللّٰه، لَا مَطْلُوْبُ اِلَّا اللّٰهَ۔

☆ سفید موتیا کی صورت میں یَابَصِیْرُ 1100دفعہ روزانہ پڑھ کر دعا کریں۔

☆ ساس اور نند کے لیے.....یَا کَبِیْرُ یَا اَکْبَرُ یَامُتَکَبِّرُ ایک تسبیح روزانہ کریں۔ اکبر کو اسم اللہ کے ساتھ ملا کر پڑھیں۔

☆ گمشدہ کے لیے.....یَابَاعِثُ سوا لاکھ مرتبہ اکٹھے مل کر پڑھ سکتے ہیں۔

☆ نافرمان اولاد کے لیے.....یَاشَهِیْدُ 319دفعہ پڑھیں۔

☆ مشکل کام کی سہولت کے لیے.....یَامَتِیْنُ کا ورد رکھیں۔

☆ کھوئے ہوئے مقام کی واپسی.....یَامُعِیْدُ 124 مرتبہ 11دن تک پڑھیں۔

☆ حاجت پوری کرنے کی دعا.....یَاشَفِیْقُ یَارَفِیْقُ نَحْنُ مِنْ کُلِّ یَقِیْن تین دفعہ ہر نماز کے بعد۔

☆ تکالیف تنفس کے لیے.....یَاحَمِیْدُ روزانہ 1000مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیں۔

☆ رنج وغم سے نجات..... ہر نماز کے بعد یَامُقْسِطُ کی ایک تسبیح کریں۔

☆ کام کا نیک و بد معلوم کرنا.....اس کے لیے یَامُهَیْمِنُ کا ورد کرنا چاہیے 1100 دفعہ۔ انشاءاللہ اس کو کسی نہ کسی طرح کام کا انجام معلوم ہو جائے گا۔

☆ رزق کے لیے.....یَاکَرِیْمُ یَافَتَّاحُ 700دفعہ۔

☆ قبول دعا کے لیے...... یَاسَمِیْعُ جمعرات کے روز نماز چاشت کے بعد 700 دفعہ۔

☆ ظالم کے شر سے حفاظت کے لیے...... 216 بار یَاجَبَّارُ صبح وشام۔

☆ آفات سے بچاؤ...... یَاخَالِقُ سات روز تک متواتر پڑھیں تو تمام آفات سے سالم رہے گا۔

☆ اولاد کے لیے...... یَاقَادِرُ یَامُعْطِیُ 101 دفعہ۔

اور یَاوَارِثُ یَارَحِیْمُ۔

☆ اسم الٰہی یَاجَامِعُ 384 مرتبہ یا 114 مرتبہ پڑھ کر سجدے میں بارگاہِ الٰہی میں فریاد کریں تو غربت سے نجات ملے گی۔

☆ کسی نیک کام کے لیے...... یَابَدِیْعُ 313 مرتبہ۔

☆ صلح صفائی کے لیے...... اول وآخر 33 بار درود پاک یَاحَلِیْمُ ایک سو بار فریقین کا تصور کر کے پڑھیں۔

☆ یَاشَکُوْرُ...... جو شخص معاشی یا کسی اور دکھ درد و رنج غم میں مبتلا ہو تو وہ اس اسم کو 41 مرتبہ روزانہ پڑھے۔

☆ الفت ومحبت کے لیے...... یَاوَدُوْدُ یَابَدِیْعُ یَالَطِیْفُ۔ اس کے علاوہ اِن اسمائے مبارکہ کو بھی الفت ومحبت کے لیے پڑھ سکتے ہیں: یاودود یارَوُفُ یَارَحِیْمُ۔

☆ شادی کے لیے...... یَارَوُفُ یَااَللّٰہُ لاتعداد۔

☆ قیام حمل کے لیے...... یَارَقِیْبُ یَاوَکِیْلُ یَااَللّٰہُ۔

☆ شادی کے لیے بعد نماز تہجد...... یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ یَاکَرِیْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ 313 مرتبہ۔

☆ یَاذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام ...... مقدمہ جیتنے کے لیے 645 دفعہ پڑھ کر جائیں۔ لڑکیوں کی شادیوں کے لیے فجر کی نماز کے بعد 313 مرتبہ پڑھ کر نیک خاوند کے لیے دعا کریں انشاءاللہ جلدی شادی ہوگی اور خاوند بھی نیک صالح ہوگا۔

☆ بزرگی وعزت کے لیے...... اسم مبارک یَا کَبِیْرُ کو232 مرتبہ پڑھنا چاہیے۔

☆ غربت اور افلاس کے لیے...... یَا عَظِیْمُ یَا شَکُوْرُ یَا وَدُوْدُ یَا رَحْمٰنُ کا ورد 117 مرتبہ ہر نماز کے بعد کرنا چاہیے۔

☆ حاجت روائی کے لیے...... یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ کھلا پڑھیں۔

☆ بیوی کو راہِ راست پر لانے کے لیے (بدکار اور بدکلام) تو اس کو چاہیے کہ یَا حَسِیْبُ یَا ذُوْالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام کو77 مرتبہ پڑھ کر بیوی کا منہ تصور میں لے کر پھونک ماریں انشاءاللہ راہِ راست پر آ جائے گی۔

☆ شوہر کو راہِ راست پر لانے کے لیے (ظلم کرتا ہو یا حق زوجیت ادا نہ کرتا ہو) تو ہر نماز کے بعد یَا مُقْسِطُ یَا عَظِیْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا اَللّٰہُ 1001 دفعہ روزانہ پڑھے۔اس کے بعد اپنے حق میں دعا کرے انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

☆ رزق کے لیے...... یَا سَمِیْعُ یَا وَاسِعُ یَا رَزَّاقُ یَا وَهَّابُ۔

☆ اولاد کے لیے...... یَا خَالِقُ یَا وَارِثُ یَا مُبْدِئُ۔

☆ حفاظت حمل کے لیے۔ یَا حَیُّ یَا حَافِظُ یَا مُصَوِّرُ۔

☆ یَا بَارِئُ ...... ہر نماز کے بعد 7 دفعہ پڑھنے سے عذابِ قبر سے ہم محفوظ رہیں گے انشاءاللہ ہماری لاش بھی صحیح سلامت رہے گی۔

☆ یَا مُمِیْتُ...... دشمن کے لیے 313 مرتبہ عصر کی نماز کے بعد پڑھیں۔

☆ یَا مَانِعُ ...... 313 دفعہ جادو، سفلی وار کو روکنے کے لیے۔انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

☆ مناصب ومراتب کی بقا...... اس کے لئے اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ 1000 مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں۔

☆ نیکی سے رغبت...... یَا بَصِیْرُ یا ودود کثرت سے پڑھنا چاہیے۔

☆ مال اسباب کا چوروں سے محفوظ رہنا...... اس کے لیے یَا حَسِیْبُ کا10 مرتبہ پڑھ کر مال اسباب پر دم کرنا چوروں سے محفوظ رہنے کی دلیل ہے۔

☆ حاجت کا پورا ہونا اور دلی مراد کا حصول...... اس کے لیے یَا رَافِعُ کا ورد مجرب

ہے۔

☆ جھوٹی گواہی کا اندیشہ...... اس کے لیے یَاجَلِیْلُ 1000 مرتبہ جھوٹے گواہ کا تصور کر کے پڑھیں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

☆ تجارت میں برکت اور کاروبار میں ترقی...... اس کے لیے یَانَافِعُ کو روزانہ 41 دفعہ پڑھیں۔ اس کے لیے یَارَافِعُ کا پڑھنا بھی مجرب ہے۔

☆ تمام اندیشوں سے نجات...... اس کے لیے یَامُقَدِّمُ کا کم از کم 184 بار پڑھنا انسان کو تمام ناگہانی قسم کے اندیشوں سے محفوظ رکھے گا۔

☆ بڑے غموں سے خلاصی...... اس کے لیے یَاوَارِثُ کا ورد طلوع آفتاب کے وقت کرنا چاہیے۔

☆ حوصلہ پست کرنے کے لیے...... یَاخَافِضُ 313 مرتبہ عصر کی نماز کے بعد بغیر بسم اللہ اور درود پاک۔

☆ سایہ کے لیے...... یَاجَبَّارُ 41 دن تک 4100 بار۔

☆ بے سہاروں کا سہارا...... یَامُقِیْتُ کا کثرت سے ورد کرنا چاہیے۔

☆ دشمن کو مقہور اور ذلیل کرنے کے لیے...... یَاجَبَّارُ یَامُذِلُّ یَاقَهَّارُ 313 دفعہ عصر کی نماز کے بعد بغیر بسم اللہ اور درود پاک۔

☆ آفات روزگار سے تحفظ...... اسم مبارک یَابَرُّ کثرت سے پڑھیں۔

☆ اولاد کی موت کا غم...... یَاصَبُوْرُ پڑھنے سے غم غلط ہوسکتا ہے۔

☆ اغوا شدہ کے لیے...... یَاجَامِعُ 1001 دفعہ۔

☆ حادثات سے محفوظ رہنے کے لیے...... یَامُقَدِّمُ 184 دفعہ۔

☆ کشائش رزق کے لیے...... 440 دفعہ یَاوَهَّابُ فجر کی نماز کے بعد۔

☆ ہر مرض سے محفوظ...... یَارَقِیْبُ یَارَافِعُ یَامُقْتَدِرُ یَاخَلَاقِیُ یَارَافِعُ یَاعَلِیْمُ۔

☆ درازیٔ عمر...... اس کے لیے یَاوَارِثُ یَامُؤَخِّرُ کا ورد کرنا چاہیے۔

☆ پڑھائی سے دل اُچاٹ...... یَاحَفِیْظُ یَاقَائِمُ 101 دفعہ۔

☆ معدہ خراب......یَاوَاحِدُ یَاشَافِیُ بکثرت۔

☆ شادی میں رکاوٹ......یَامُعْطِیُ یَارَحِیْمُ 1001 دفعہ۔

☆ کام رُک گیا......یَاجَامِعُ یَاوَھَّابُ 313 دفعہ۔

☆ خرچہ نہ دینا......یَافَتَّاحُ یَاقَائِمُ کثرت سے پڑھیں۔

☆ نوکری یا سروس میں رکاوٹ......یَاغَنِیُّ یَارَزَّاقُ ایک تسبیح صبح ایک تسبیح شام۔

☆ کمزور ذہن......یَاحَسِیْبُ یَاقَوِیُّ 1000 مرتبہ روزانہ۔

☆ شوہر کی بدسلوکی......یَاقُدُّوْسُ یاودودایک تسبیح روزانہ۔

☆ معاشی تنگی......عشاء کی نماز کے بعد 200 دفعہ یَاکَفِیْلُ یَاغَنِیُّ۔

☆ اطاعتِ نفس......فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان یَامُؤَخِّرُ کثرت سے پڑھیں۔ رب العزت اس کے نفس کو تابع اطاعت گزار اور فرمانبردار بنائے گا۔

☆ سبب پیدا کرنا......یَابَاعِثُ یَااَللّٰہُ 313 دفعہ۔

☆ اعمال کی قبولیت......اس کے لیے ہمیں یَارَشِیْدُ کی ایک تسبیح صبح ایک تسبیح شام کرنی چاہیے۔

☆ نگاہ کی کمزوری......پانچوں نمازوں کے بعد یَانُوْرُ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں کے پوروں پر دم کر کے آنکھوں پر پھیر لیں۔

☆ دماغ کا کمزور ہونا......سر پر ہاتھ رکھ کر یَاقَوِیُّ گیارہ مرتبہ پڑھیں انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

☆ کمزور سماعت......اس کے لیے یَانُوْرُ یَااَللّٰہُ یَامُنَوِّرُ گیارہ مرتبہ صبح وشام پڑھیں۔

☆ بیماری کی حالت......یَاسَلَامُ یَاشَافِیُ یَاحَیُّ کھلا پڑھیں (یا) یَااَللّٰہُ یَاسَلَامُ یَاقَوِیُّ 313 دفعہ (یا) یَاسَلَامُ یَاقَوِیُّ یَامُحِیْطُ 313 دفعہ پڑھیں۔

☆ ہر آفت اور مصیبت سے امان......اس کے لیے اسم مبارک یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْن بکثرت پڑھنا چاہیے۔

☆ ہر ضرورت پوری ہو...... یَاحَلِیْمُ یَاعَلِیْمُ یَاعَلِیُّ یَاعَظِیْمُ 1000 مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا کریں۔

☆ دشمنوں کی شرارتوں اور فتنہ پردازیوں سے حفاظت...... اس کے لیے یَامُمِیْتُ پڑھنا چاہیے۔

☆ محبت کے لیے...... یَامَحْمُوْدُ کھلا پڑھنا چاہیے۔

☆ جادو سحر یا ٹونے کا خوف...... یَامَانِعُ یَامُمِیْتُ کو 7 دفعہ پڑھ کر اپنے جسم پر دم کرنا مفید ہے۔

☆ دشمنوں سے گھر کی حفاظت کے لیے...... یَارَقِیْبُ پڑھ کر گھر کے چاروں کونوں میں پھونک ماریں۔

☆ سخت گیر حاکم کے لیے...... ہر اسلامی ماہ کی چودھویں کو آدھی رات کے وقت 100 بار یَارَافِعُ پڑھیں اور روزانہ بھی عصر کی نماز کے بعد پڑھتے رہیں انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔

☆ دنیا و آخرت میں عزت کے لیے...... یَاوَھَّابُ نماز چاشت کے بعد۔ اِس کو سجدہ میں سات مرتبہ پڑھیں۔

☆ مشکل آسان ہو جائے...... اَلْوَلِیُّ شب جمعہ 1000 بار پڑھنے سے مشکل آسان ہو جائے۔

☆ دشمنوں پر غلبہ...... یَاقَوِیُّ یَاحَفِیْظُ۔

☆ عداوت کے لیے...... یَاجَبَّارُ یَاقَابِضُ یَاقَوِیُّ 313 مرتبہ عصر کی نماز کے بعد بغیر بسم اللہ اور درود پاک۔

☆ کاروبار میں کمی آنے پر...... اس کے لیے یَاوَکِیْلُ یَاکَفِیْلُ یَامُکَفِّلُ چلتے پھرتے اُٹھتے بیٹھتے پڑھیں۔

کشائش رزق کے لیے...... جو شخص کھانا کھانے کے بعد یَابَاسِطُ 111 دفعہ پڑھتا ہے نہایت ثواب حاصل ہووے اور رزق میں اضافہ ہوگا۔

☆ آدھے سر کا درد (درد شقیقہ)......اس کے لیے سورج نکلنے سے پہلے دوسرا شخص پہلے سات مرتبہ یَاجَبَّارُ خالی انگلی سے (بغیر روشنائی کے) اس کے ماتھے پر لکھے اور پھر اس کے سر کو پکڑ کر تین مرتبہ یَاجَبَّارُ یَاسَلَامُ سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے، انشاء اللہ اس بیماری سے نجات ہوگی۔

☆ آقا کی بدمزاجی......اس کے لیے اسم مبارک یَاوَلِیُّ کا ورد کرنا چاہئے، انشاء اللہ آقا نہایت لطف اور مہربانی سے پیش آئے گا۔

☆ احکام شریعت کی تعظیم وتکریم......اس کے لیے اسم مبارک یَاعَظِیْمُ کا ورد بکثرت کرنا چاہئے۔

☆ افعال بد سے مخلصی......اس کے لیے اسم مبارک یَاحَمِیْدُ کا ذکر کرنا چاہئے، انشاء اللہ اسے اللہ تعالیٰ جلد ہی جملہ بد افعال سے مخلصی بخشے گا۔

☆ امتحان میں فیل ہونے کا اندیشہ......اس کے لیے اسم مبارک یَاحَسِیْبُ کو تین روز تک گیارہ گیارہ ہزار مرتبہ ایک ہی نشست میں باوضو اور قبلہ رُخ ہو کر پڑھے، انشاء اللہ نتیجہ اچھا اور حسب مراد آئیگا۔

☆ امتحان میں کامیابی کے لیے......عشاء کی نماز کے بعد 900 دفعہ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ اول وآخر درود پاک کے ساتھ امتحان شروع ہونے سے پہلے ایک ہفتہ شروع کرے پھر اس کو نتیجہ نکلنے تک پڑھتا رہے، انشاء اللہ کامیابی کی دلیل ہے۔ اگر یَاوَلِیُّ یَاکَرِیْمُ ہر وقت پڑھتا رہے تو اور مجرب ہے۔

☆ اہم اور مشکل امور میں مشکل کشائی کے لیے...... اس کے لیے اسم مبارک یَاقَادِرُ بکثرت پڑھنا چاہئے، انشاء اللہ العزیز اہم اور مشکل سے مشکل امور میں مشکل کشائی ہوگی۔

☆ اہل وعیال کی حفاظت کے لیے......اس کے لیے یَاشَاهِدُ بکثرت پڑھنا چاہئے۔ اس سے اہل وعیال ہر بلا آفت برائی مصیبت اور پریشانی سے انشاء اللہ محفوظ رہیں گے۔

☆ بچے کا سوکھے وغیرہ سے محفوظ رہنا...... اس کے لیے اسم مبارک یَامُتَعَالِیُ تین ہزار مرتبہ روزانہ پڑھنا چاہیے 11 دن تک تو انشاء اللہ بچہ سوکھے اور اسی نوعیت کی دیگر بچوں کی بیماریوں سے محفوظ رہے گا۔

☆ بچے کو نظر لگ جانا...... اس کے لیے یَامُقِیْتُ کا ورد کر کے بچے پر دم کر دیں، انشاء اللہ کامیابی ہوگی

☆ بدمزاج شوہر سے موافقت...... اس کے لیے اسم مبارک یَاحَکِیْمُ روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھنا چاہیے۔ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں اور دعا بھی کریں، انشاء اللہ کرم نوازی ہوگی۔

☆ بہرہ پن سے محفوظ رہنا...... اس کے لیے اسم مبارک یَاسَمِیْعُ کو ہر نماز کے بعد 11 دفعہ پڑھیں اور دعا کریں، انشاء اللہ ساری عمر بہرہ پن سے محفوظ رہے گا۔

☆ بے ہوش مریض کو ہوش میں لانا...... اگر کوئی شخص شدت مرض کی وجہ سے بے ہوش ہو گیا ہو تو اُس کو ہوش میں لانے کے لیے اسم مبارک یَاشَہِیْدُ کو 121 دفعہ اُس کا تصور کر کے پڑھیں تو مریض کو شفا عطا کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ خود یہاں موجود ہوگا، انشاء اللہ مریض فوراً ہوش میں آ جائے گا۔

☆ بینائی کی بحالی...... اس کے لیے یَاشَکُوْرُ کا ورد کارگر ثابت ہو سکتا ہے، انشاء اللہ۔

☆ تبادلہ رکوانا...... اس کے لیے سورۃ لہب کا رات کو ایک بجے کے بعد 21 مرتبہ 21 دن تک پڑھنا مجرب ہے۔

☆ تبادلہ کرانا...... اس کے لیے آیت الکرسی کا 41 دفعہ 40 دن تک رات کو بارہ بجے کے بعد پڑھنا مجرب ہے، انشاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔

☆ تجارت اور کاروبار میں ترقی...... اس کے لیے اسم مبارک یَانَافِعُ کو چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے پڑھنا چاہیے۔ اس اسم مبارک کی برکت سے اُسے دولت وغنا اور رزق حلال میں وسعت ہوگی۔

☆ حمل گر جانے سے تحفظ......اس کے لیے اسم مبارک یَامُعْطِیُ کو روزانہ 70 مرتبہ پڑھنا چاہئے اس سے بیوی کی حمل گرنے سے حفاظت رہے گی۔

☆ دشمن کی ذلت وخواری......اس کے لیے فجر کی نماز سنتوں اور فرضوں کے درمیان گیارہ دن گیارہ ہزار مرتبہ اسم مبارک یَاقَھَّارُ پڑھے بغیر بسم اللہ اور درود پاک کے۔ اللہ کی مہربانی سے اُس کا دشمن ذلیل وخوار ہوگا۔

☆ دعا کی قبولیت......اس کے لیے اسمائے مبارکہ یَاکَبِیْرُ یَامُتَعَالِیُ کو 773 مرتبہ پڑھے اول وآخر درود پاک۔ اسکے بعد جو دعا کرے گا انشاء اللہ قبول ہوگی۔

☆ دل کا اطمینان اور بے خوفی......اس کے لیے یَاوَحِیْدُ کا ورد بکثرت کرنا چاہئے۔

☆ دوران سفر مسافر کی سلامتی......اس کے لیے اسم مبارک یَانَافِعُ پڑھتا رہے وہ انشاء اللہ خیریت سے منزل مقصود پر پہنچ جائے گا۔

☆ رشتے کا حصول......اس کے لیے یَالَطِیْفُ کو 1111 دفعہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھنا چاہئے، انشاء اللہ جلدی دلی مراد پوری ہوگی۔

☆ زبان کی سوجن......اس کے لیے یَامُؤْمِنُ 313 دفعہ پڑھکر دم کیا جائے، انشاء اللہ سوجن جاتی رہے گی۔

☆ سامان جہیز کی عدم استطاعت......اسکے لیے یَاغَنِیُّ کو گیارہ ہزار مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد گیارہ دن تک پڑھیں، انشاء اللہ غیب سے کوئی ایسی صورت پیدا ہوگی کہ اس کی مشکل آسان ہوجائے گی۔

☆ سامان کی گمشدگی......اسکے لیے یَامُعِیْدُ کو عشاء کی نماز کے بعد 7 ہزار مرتبہ پڑھنا چاہئے۔ پھر سجدے میں جا کر دعا کریں، انشاء اللہ سامان کا پتہ چل جائے گا۔

☆ سخت سے سخت مصیبت سے نجات......عشاء کی نماز کے بعد یاارحم الرّاحمین کو سجدے میں جا کر سو مرتبہ پڑھیں، انشاء اللہ سخت سے سخت مصیبت اور شدید آفت سے نجات عطا فرمائے گا۔

☆ غائب کی بازیابی......اس کے لیے مکان کے چاروں کونوں میں کھڑے ہو کر ستر ستر دفعہ اسم مبارک یَامُعِیْدُ پڑھنا چاہئے اس کے بعد یہ کلمات کہے: یامعید فلاں غائب شدہ کو میرے پاس لاؤ (فلاں کی جگہ غائب شدہ کا نام لے) انشاء اللہ جلدی اس کا پتہ چل جائے گا۔

☆ کٹھن مشکلات کی مشکل کشائی......اس کے لیے یَاقَدِیْرُ بکثرت پڑھنا چاہئے، انشاء اللہ مشکل کشائی ہوگی۔

☆ مال اور اہل وعیال کی جدائی......اس کے لیے یَاجَامِعُ روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھتے رہیں جب تک کامیابی نہ ہو۔

☆ مغرور ظالم کا غرور توڑنا......اس کے لیے یَامُذِلُّ ایک ہزار مرتبہ عصر کی نماز کے بعد پڑھیں بغیر بسم اللہ اور درود پاک کے، انشاء اللہ مغرور ظالم کا غرور جلد ٹوٹ جائے گا۔ اس اسم مبارک کو خیال میں رکھ کر پڑھنا چاہئے۔ اس کے لیے یَاخَافِضُ کا ورد بھی ہو سکتا ہے۔ اس اسم مبارک کی برکت سے اسے اپنے قوی سے قوی اور زبردست سے زبردست دشمن پر فتح حاصل ہوگی۔

☆ مفلسی اور محتاجی سے نجات......جو شخص اسم مبارک یَامُنْعِمُ ہر روز ہر نماز کے بعد 21 مرتبہ پڑھے گا، انشاء اللہ کبھی محتاج اور مفلس نہ ہوگا اور ہمیشہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں سے مالا مال رہے گا۔

☆ منزل مراد......اس کے لیے جو شخص اللہ الصمد کو روزانہ 1001 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائے گا وہ انشاء اللہ اپنے جائز مقصد کے حصول میں کامیاب و بامراد ہوگا۔

☆ نفس امارہ کی تسخیر......اسکے لیے اسم مبارک یَامُمِیْتُ کا ورد کرنا چاہئے، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

# اسم اعظم

بعض نے کہا ہے اسم اعظم سے مراد ہر ایک وہ اسم باری تعالیٰ ہے جسے بندہ اپنی دعا میں شامل کرتا اور خود کو اسی کے معنی میں مستغرق کر دیتا ہے' اللہ تعالیٰ کا ہر نام عظمت والا ہے۔ بعض کا قول ہے کہ اسم اعظم کا علم صرف اللہ تعالیٰ ہی کو ہے۔ مخلوق میں سے کسی کو نہیں۔ بہر حال علماء کرام ان اسمائے کو اسم اعظم کہنے پر متفق ہیں۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِ کْرَامِ یَا اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ: آیت کریمہ کو بھی اسم اعظم بتلایا ہے کیونکہ اس سے حضرت یونس علیہ السلام کی دعا قبول ہوئی تھی۔

اسکے علاوہ یَا حَنَّانُ یَامَنَّانُ یَا بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ کو بھی مانتے ہیں۔ یارب کو بھی اسم اعظم کے طور پر استعمال کر سکتے ہیں۔ یہ ابن عباسؓ سے روایت ہے

بہر حال اپنی دعاؤں سے پہلے اگر ان اسمائے مبارکہ کو پڑھ کر دعا کریں گے تو انشاءاللہ رب العزت جلدی کرم فرمائی کر سکتے ہیں۔

جس نے کریم کا دروازہ کھٹکھٹایا کشادہ حال ہو گیا۔ وظیفہ وذکر کرنا چاہئے مثلاً اگر رزق کی کشادگی کی دعا کرنی ہے تو یَا رَزَّاقُ کے ساتھ یَا خَیْرُ الرَّازِقِیْنَ کو پڑھیے اور بار بار پڑھیے اگر مغفرت واستغفار کرنا چاہتا ہے تو یَا خَیْرُ الْغٰفِرِیْنَ پڑھے۔ اللہ تعالیٰ نے سو رحمتیں پیدا کیں۔ صرف ایک مخلوق کو دی باقی اللہ تعالیٰ کے پاس ہیں۔ اس ایک حصے کی وجہ سے مخلوق ایک دوسرے پر رحم کھاتی ہے دعا ہے۔ کہ ہمیں اللہ تعالیٰ ان اسمائے مبارکہ کے فیوض وبرکات انوار واسرار اخلاق وآ ثار نصیب فرمائے۔

# چند آیاتِ قرآنی کے اذکار

## گردے اور پتے کی پتھری کے لیے

پارہ 1 آیت نمبر 74 (سورۃ البقرہ) کو 41 دفعہ پڑھکر پانی پر دم کر کے اس وقت تک پیتے رہیں جب تک آرام نہ آ جائے۔

## ہر قسم کی بیماری کے لیے

پارہ 7 آیت نمبر 17 (سورۃ انعام) کو 11 دفعہ پڑھ کر جہاں تکلیف ہو وہاں دم کریں اور ہر نماز کے بعد 11 دفعہ پڑھ کر دعا کریں۔ انشاءاللہ کرم نوازی ہوگی۔

## فتح یابی، کامیابی اور امتحان میں آسان پرچوں کے لیے

پارہ 10 آیت نمبر 62 (سورۃ انفال) ایک تسبیح پڑھ کر دعا کریں انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔ امتحان میں پرچوں کے لیے اس کا 7 مرتبہ پڑھ کر پیپر دینے سے پہلے پڑھنا مجرب ہے۔

## لاعلاج بیماری اور ظالم کا ظلم توڑنے کے لیے

سورۃ القمر آیت نمبر 10 ...... 313 دفعہ عصر کی نماز کے بعد بغیر بسم اللہ اور درود پاک کے پڑھیں، مجرب ہے۔ لاعلاج بیماری اور ظالم کے ظلم سے خاتمے کے لیے سورۃ کوثر کی ایک تسبیح اندھیرے میں دشمنوں کا تصور کر کے پڑھیں انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

سورۃ الانبیاء کی آیت نمبر 83 کا ورد بھی فائدہ مند ثابت ہوسکتا ہے۔

## بدن پر ناسور ہو یا کوئی داغ دھبہ ہو

اس کے لیے پارہ نمبر 1 آیت نمبر 71 (سورۃ البقرہ) کو 41 دفعہ پڑھ کر دوایا مرہم پر پڑھ کر پھونکیں۔

## جو دین سے غافل ہو

جو کوئی برے افعال میں مبتلا ہو جائے اس کے لیے پارہ نمبر 1 آیت نمبر 5 (سورۃ البقرہ) کو 101 دفعہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں، انشاءاللہ تائب ہو جائے گا۔ سجدے میں جا کر دعا بھی کریں۔

## دل کی گھبراہٹ کے لیے

پارہ 13 آیت نمبر 28 (سورۃ الرعد) کا استعمال کریں، انشاءاللہ دل کی بیماری اور گھبراہٹ دور کرنے میں مدد ملے گی۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لیے

سورۃ بنی اسرائیل کی آیت نمبر 81 (پارہ 15) کو پڑھ کر اگر حق پر ہوں تو دعا کریں۔ ناحق والے کو نہیں پڑھنا چاہئے اُسے استغفر اللہ اور لاحول ولاقوۃ الا باللہ کا ورد ہر وقت رکھنا چاہئے۔ شاید اللہ تعالیٰ کی رحمت جوش میں آ جائے۔

## غصہ دور کرنے کے لیے

سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 134 (پارہ 4) کی ایک تسبیح کر کے دعا کریں۔

## عزت کی بحالی کے لیے

اگر کوئی شخص لوگوں کی نظر سے گر گیا ہو اور چاہتا ہو کہ اس کی عزت قائم ہو جائے تو وہ پارہ نمبر 23 آیت نمبر 83 کو ہر نماز کے بعد 11 دفعہ پڑھے، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

## نرینہ اولاد کے لیے

پارہ 29 آیت نمبر 12 (سورۃ نوح) کو 11 مرتبہ روزانہ ہر نماز کے بعد پڑھے اس کے ساتھ یَاخَالِقُ یَاوَارِثُ یَامُبْدِیُٔ کا کھلا ورد کرتا رہے، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

## میاں بیوی کی محبت کے لیے

پارہ نمبر 21 آیت نمبر 21 (سورۃ الروم) کی روزانہ ایک تسبیح کرے اور پھر دعا کرے، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔ یَاوَدُوْدُ یَارَؤُفُ یَارَحِیْمُ کا کھلا پڑھنا بھی مجرب ہے۔

## جادو ختم کرنے کے لیے

پارہ 16 آیت نمبر 68، 69 (سورۃ طہٰ) کا استعمال مجرب ہے۔ اس کے ساتھ یَامَانِعُ اوریَامُمِیْتُ کا ورد کیا کرے، انشاء اللہ جادو کا اثر جاتا رہے گا۔

## ناجائز تعلقات کو ختم کرنے کے لیے

پارہ نمبر 7 آیت نمبر 100 (سورۃ المائدہ) 11 دن تک عصر کی نماز کے بعد 313 دفعہ پڑھے، انشاء اللہ ناجائز تعلقات ختم ہو جائیں گے۔ حرام کی کمائی کو روکنے کے لیے بھی اس کو پڑھا جاسکتا ہے۔

## کند ذہن بچے کے لیے

پارہ نمبر 5 آیت نمبر 113 (سورۃ النساء) کی ایک تسبیح کر کے پانی پر دم کر کے بچے کو پلائے، انشاء اللہ بچہ عالم فاضل ہو جائے گا۔ سورۃ الحمد شریف کا 41 دفعہ پڑھ کر دعا کرنا بھی مجرب ہے۔

## اولاد کی فرمانبرداری کے لیے

سورۃ احقاف کی آیت نمبر 15 (پارہ 26) کو روزانہ ہر نماز کے بعد 11 دفعہ پڑھ کر دعا کریں انشاء اللہ یہ عمل مفید ثابت ہوگا۔ اس کے ساتھ یاشہید 1001 دفعہ پڑھ کر بھی دعا کریں۔ اس کے علاوہ سورۃ نصر کا 11 دفعہ عصر کی نماز کے بعد پڑھنا بھی مجرب ہے۔ سورۃ ھود کی آیت نمبر 56 کا بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ سورۃ الصفت کی آیت نمبر 118 کو 313 مرتبہ پڑھ کر بھی دعا کی جاسکتی ہے، انشاء اللہ ہمیشہ کیلیے کرم نوازی ہو جائے گی یعنی سیدھے راستے پر چلنے لگے گا۔

## معذور کے لیے

معذور کو پارہ نمبر 9 سورۃ الاعراف کی آیت نمبر 195 کا ورد ہر وقت کثرت سے کرنا چاہئے۔

## حج کے وسیلہ کے لیے

حج کا وسیلہ نہ ہونے کی صورت میں سورۃ الفتح کی آیت نمبر 27 پارہ 26 کا ہر

وقت کثرت سے پڑھنا، انشاءاللہ حج کی امید کی کرن پیدا ہو جائے گی۔

## ظلم کے خاتمہ کے لیے

ظالم کے ظلم کو ختم کرنے کے لیے پارہ 7 سورۃ الانعام کی آیت نمبر 45 کا ورد کرنا چاہئے۔ ناجائز کے لیے منع ہے۔

## دشمن کی اذیت سے محفوظ رہنے کے لیے

پارہ 10 آیت نمبر 51 (سورۃ توبہ) کو روزانہ ہر نماز کے بعد 7 دفعہ پڑھیں، انشاءاللہ دشمن کی اذیت سے محفوظ رہے گا۔

## اولاد کی نعمت سے محروم

اس کے لیے پارہ نمبر 21 سورۃ السجدہ کی آیات 7 تا 9 کا ورد رکھنا چاہئے، انشاء اللہ اولاد کی نعمت سے نوازا جائے گا۔ اس کے ساتھ یَاحَافِظُ یَامُصَوِّرُ کا بھی کھلا ورد کرنا چاہئے۔

## رشتوں کے لیے

سورۃ الفرقان کی آیت نمبر 54 پارہ 19 اور سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 109 کا ورد رکھنا چاہئے۔ اور یَارَؤُفُ یَااَللّٰہُ ہر وقت پڑھتا رہے، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔ رشتوں کے ٹھہراؤ کے لیے سورۃ الممتحنہ کا 3 دفعہ روزانہ پڑھنا مجرب ہے۔

## اگر کسی کی اولاد مر جاتی ہو

یعنی اٹھراء کا مرض ہو تو اس کے لیے سورۃ الصفت کی آیت نمبر 76 کا ورد رکھنا چاہئے، انشاءاللہ کرم نوازی ہوگی۔

## ہر جائز مراد اور ہر مشکل کی آسانی کے لیے

سورۃ الروم کی آیات 4-5 کا ورد کرنا چاہئے اس کے ساتھ اگر سورۃ مومن کی آیت نمبر 44 کو 1100 دفعہ روزانہ پڑھنے کا معمول بنا لے تو بھی کامیابی ہوگی۔

## دشمن سے خوف کی صورت میں

سورۃ الحج کی آیت نمبر 38 اپنے معمول میں رکھیں، انشاء اللہ حفاظت رہے گی۔

## دماغی توازن خراب ہونے کی صورت میں

سورۃ تکویر کی آیات 25 تا 29 پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## غافل کے لیے

جو شخص سیدھی راہ سے بھٹک گیا ہو یا برے افعال میں پڑ گیا ہو یا اللہ تعالیٰ کی طرف سے غافل ہو گیا ہو تو سورۃ النزعت کی آیت نمبر 19 کا استعمال کریں، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## رزق کے لیے دعائیں

رزق کی کشادگی کے لیے...... پارہ 21 سورۃ العنکبوت آیت نمبر 62۔ 11 دفعہ صبح 11 دفعہ شام پڑھیں۔

سورۃ الشوریٰ کی آیت نمبر 19 رزق کے لیے پارہ 25 اس کو روزانہ کم از کم 72 دفعہ پڑھنے کا معمول بنائیں۔ اس کے ترجمے کو ذہن میں رکھ کر پڑھیں۔

سورۃ القصص پارہ 20 کی آیت نمبر 24 ایک تسبیح روزانہ پڑھیں۔

رزق میں فضل کے لیے سورۃ الحدید کی آخری آیت کی ایک تسبیح پڑھنے کا معمول بنالیں، انشاء اللہ رزق میں فضل رہے گا۔

# اَللّٰهُ

سب سے افضل اسم الٰہی

یہ اسمِ ذات ہے۔

# یَااَللّٰهُ

جو شخص جمعہ کے دن 200 مرتبہ یا اللہ پڑھے گا اس کی ہر مشکل آسان ہوگی اور ہر قسم کے مرض سے صحت پائے گا۔

# ALLAH

## THE REAL NAME OF GOD

This God's personal name.

## YA-ALLAH

He who will recite this name 200 times on Friday, he will get rid of every difficulty and will get heel from every kind of disease.

# اَلرَّحْمٰنُ

بے پایاں رحم کرنے والا

جوانسانوں پر بلاتفریق اپنی رحمتیں اور برکتیں نازل فرماتا ہے۔

## یَارَحْمٰنُ

ہر فرض نماز کے بعد اگر اس اسم کا سو مرتبہ ورد کیا جائے تو اس کی برکت سے نہ صرف حافظہ میں اضافہ ہوتا ہے بلکہ خشوع قلب بھی حاصل ہوتا ہے۔

# AR-RAHMAN

## THE BENEFICENT

He who gives blessings and prosperity to all beings without showing disparity every one Muslims non-Muslims.

## YA-RAHMAN

He who repeats this Name 100 times after each Farz (obligatory) prayer will have good memory, a keen awareness, and be free of a heavy heart.

# اَلصَّبُوْرُ

بڑے صبر و تحمل والا

# یَاصَبُوْرُ

جوشخص کسی مشکل میں گرفتار ہو، یا غمزدہ ہوتو اس کو چاہیے کہ اس اسم کا 3000 بار ورد کرے تو انشاءاللہ مشکلات اور غم سے نجات پائے گا۔

# AS-SABOOR

## THE PATIENT

### YA-SABOOR

He who is in any trouble, difficulty or sorrow and repeats this Name 3000 times, will be rescued from his difficulty.

# مزید اذکار

## آخرت کو دنیا پر ترجیح

اس کے لیے اسم مبارک یاباقی کا ورد بکثرت کرنا چاہیے۔ پڑھنے والے کا دل کبھی فانی دنیا اور فانی چیزوں کی طرف مائل نہیں ہوگا۔

## آسمانی آفتوں سے تحفظ

جو شخص مغرب کی نماز کے بعد اسم مبارک یاعدل ایک ہزار بار پڑھے گا، انشاءاللہ ہرقسم کی آسمانی آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

## آفات اور بلیات سے حفاظت

اس کے لیے ہمیں یامجیب کا ورد بکثرت کرنا چاہیے اس سے اللہ تعالیٰ تمام دیدہ و نادیدہ واشرار وشیاطین سے اپنی امان میں رکھے گا۔

## آلام ومصائب سے نجات

اگر کوئی شخص طرح طرح کے آلام ومصائب اور تکالیف اور مشکلات میں گھرا ہوا ہو تو وہ اسم مبارک یاخلاق کا ورد بکثرت کرے، انشاءاللہ تمام مشکلات کا خاتمہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے اس کے سارے حالات بہتر ہو جائیں گے۔

## آنکھ کا درد

اس کے لیے یامحی کو ایک سو اکیس دفعہ صبح وشام پڑھکر دم کرے یا دعا مانگے، انشاء اللہ درد بہت جلد دور ہو جائے گا۔

## آنکھ کا دُکھنا

اس کے لیے اسم مبارک یامقیت سات دفعہ پڑھ کر سرمہ یا دوا پر دم کرے پھر وہ سرمہ یا دوا آنکھوں میں لگائے، انشاءاللہ آنکھیں جلد اچھی ہو جائیں گی۔

## حفاظت دورانِ سفر

اس کے لیے ہمیں گھر سے نکلنے سے پہلے ان اسمائے مبارکہ کا ورد کرنا چاہیے:
یاحفیظ یاودود یارحیم یامرید یااللہ۔ ان کو پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک ماریں، انشاءاللہ دوران سفر ہر آفت اور ہر ناگہانی حادثہ سے محفوظ رہے گا اور اسے دورانِ سفر غیبی امداد بھی حاصل ہوگی۔

## خاوند سے طلاق لینا

اس کے لیے سورۃ الممتحنہ کو گیارہ روز تک گیارہ دفعہ پڑھنا چاہیے، انشاءاللہ اس کی طلاق کی کوئی نہ کوئی صورت نکل آئے گی۔

## خزانۂ علوم واسرار

اگر کوئی شخص اسم مبارک یاعالم کا کثرت سے ورد کرے تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے اسے اپنے خزانۂ علم سے سرفراز فرمائے گا۔ اِس اسم مبارک کے ورد سے امورِ غیبی کا مشاہدہ بھی ہوگا۔

## غیبت سے نجات

جو شخص ہر نماز کے بعد یاجبار ایک سو مرتبہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے لوگوں کے غیبت کرنے کے اثرات سے محفوظ رکھے گا۔

## حق کے مطابق فیصلہ

اس کے لیے یاہادی 101 مرتبہ پڑھیں، انشاءاللہ اس کا فیصلہ حق کے مطابق اور

صحیح ہوگا۔

## خرید وفروخت میں برکت

اس کے لئے ہمیں سورۃ الحجر کی تلاوت کرنی چاہیے تو انشاء اللہ ہر ایک چیز میں برکت اور نفع ہوگا اور وہ نقصان سے محفوظ رہے گا۔

## خطرناک جنگل اور رستے کا سفر

اگر کوئی شخص خطرناک جنگل یا راستہ کا سفر طے کر رہا ہو جہاں درندوں وغیرہ کا خوف ہو تو سفر کی حالت میں اس آیت شریفہ کا ورد کرے: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔
لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ يَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ ؕ (سورۃ رعد آیت نمبر 11)

## خون کی قے

اِن آیات مبارکہ کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں، انشاء اللہ شفا ہوگی اور خون بند ہو جائے گا۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ٥ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْل ٥ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ ٥ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمُ۔

## امراضِ جگر

اگر کسی شخص کے جگر میں درد، زخم، پتھری ہو یا وہ جگر کے کسی اور مرض میں مبتلا ہو تو یہ آیت مبارکہ 21 بار پڑھکر پانی پر دم کر کے پلاتے رہیں جب تک آرام نہ آ جائے۔ تَبَارَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِى الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ (سورۃ رحمٰن آیت نمبر 78) انشاء اللہ جگر کے ہر مرض سے شفا ہوگی۔

## دردِ جگر

اس کے لیے آیت الکرسی کو تین دفعہ پڑھیں اور اس کے بعد نَوَيْتُ الشِّفَا مِنَ الْعِلَّةِ پڑھتا رہے۔

## تنگ کرنے والوں سے نجات

سورۃ الدھر کی آیات 23 اور 24 کو 313 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالیں، انشاء اللہ العزیز اسے اس تنگ کرنے والے اور ستانے والے سے نجات مل جائے گی۔

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ تَنْزِيْلًا ۚ o فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ وَلَا تُطِعْ مِنْهُمْ اٰثِمًا اَوْ كَفُوْرًا ۚ o

## خیر کثیر اور دولت و برکت

اس کے لیے ہمیں یا حنان یا منان کا بکثرت ورد کرنا چاہیے۔ ان اسمائے مبارک کی برکت سے اسے دولت وغنا وتجارت میں منافع، کاروبار میں ترقی اور رزق حلال میں وسعت جیسی بے بہا نعمتیں حاصل ہوں گی۔

## داد چنبل وغیرہ

اس کے لیے رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ گیارہ گیارہ دفعہ پڑھ کر داد چنبل کے مقام پر دم کیا جائے، انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## خارش خشک وتر سے نجات

سورۃ المومنون کی آیت نمبر 14 کا نصف آخر فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ کو اکیس مرتبہ روزانہ صبح وشام پانی پر دم کر کے پی لیں۔ یہ عمل اکیس دن تک کرنا ہے، انشاء اللہ اس بیماری سے نجات ہوگی۔ ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ۖ ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ؕ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ o

## درد شکم سے خلاصی

اس کے لیے اسم مبارک یا عظیم موثر ہے۔

## معدہ میں درد کے لیے

سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 8: رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ o

دستوں کی شکایت

اگر کسی شخص کو دست آتے ہیں تو سات دن تک سورۃ النحل کی آخری آیت: اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۔

## دشمنوں پر فتح و نصرت

اس کے لیے یاوُدود کا بکثرت ورد کرنا چاہئے اور ان کی سب شرارتیں اور مفسدہ پردازیاں خاک میں مل جائیں گی۔

## دل کا اطمینان اور بے خوفی

اس کے لیے یاوحید کا ورد بکثرت کرنا چاہئے۔

## دل کے دھڑکنے کی شکایت

اس کے لیے سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 8 رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ o کا ورد رکھیں، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

## دلی مراد کا حصول

اس کے لیے سورۃ اللیل اور سورۃ الشمس کو (ہر ایک کو) تین راتوں تک سات مرتبہ پڑھنا چاہئے پھر تین مرتبہ یہ دعا کریں: تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِيْنَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمُ تو جو مراد بھی دل میں رکھتا ہو، انشاءاللہ ضرور پوری ہوگی۔

## دو شخصوں میں ملاپ کرانا

اس کے لیے سورۃ والضحیٰ کو روزانہ 21 مرتبہ پڑھنا مجرب ہے، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## ڈاکہ، چوری اور خدشے سے نجات

اس کے لیے سورۃ تغابن کا گیارہ بار پڑھ کر اس سامان اور چیز پر دم کرے، انشاء اللہ ڈاکے یا چوری کا کوئی خدشہ بفضلہٖ تعالیٰ نہ رہے گا۔ اس کے لیے یا حسیب کا استعمال بھی کر سکتے ہیں۔

## ڈراؤنے یا بُرے خواب

اس کے لیے سورۃ محمد کو روزانہ ایک دفعہ گیارہ روز تک پڑھیں، انشاء اللہ بُرے خوابوں کی بجائے اچھے اچھے خواب دیکھنے لگے گا۔

## رُکی ہوئی تجارت یا کاروبار

اس کے لیے سورۃ والضحیٰ کو روزانہ 313 مرتبہ روزانہ عصر کی نماز کے بعد پڑھنے کا معمول بنائیں، انشاء اللہ اس کی رُکی ہوئی تجارت پھر جاری ہو جائے گی اور اس کا بند کاروبار پھر چلنے لگے گا۔ 21 دن تک پڑھیں۔

## سال بھر کے لیے فراخیٔ روزی

اس کے لیے سورۃ فتح کو روزانہ تین مرتبہ پڑھیں، انشاء اللہ اسے سال بھر رزق ملتا رہے گا۔

## سمندری آفات سے حفاظت

اس کے لیے سورۃ محمد کی تلاوت کرنی چاہیے، انشاء اللہ وہ ہر قسم کی سمندری آفات سے محفوظ رہے گا۔

## سواری کی حفاظت

اس کے لیے سورۃ ھود کی آیت نمبر 41: بِسۡمِ اللّٰہِ مَجۡرٖىہَا وَمُرۡسٰٮہَا ؕ اِنَّ رَبِّیۡ لَغَفُوۡرٌ رَّحِیۡمٌ ○ کا پڑھنا مجرب ہے۔

## شادی نہ ہونا

اس کے لیے سورۃ اخلاص کا ورد اٹھتے بیٹھتے پڑھنا چاہیے، انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔

## شدید درد

اس کے لیے سورۃ زلزلہ کی پہلی دو آیات پڑھ کر مریض کو دم کریں، انشاء اللہ درد رفع ہو جائے گا۔

## شدید مرض سے شفایابی

اس کے لیے یا حلیم یا علیم یا علی یا عظیم کا ورد کھلا کریں، انشاء اللہ کرم نوازی ہو گی۔

## عالمِ غیب کا دیدار

اس کے لیے یا صمد یا اللہ گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھنا چاہیے اللہ تعالیٰ اسے وقتاً فوقتاً عالمِ غیب کا دیدار کرائے گا۔

## عداوت کی محبت میں تبدیلی

اس کے لیے سورۃ والتین کو عشاء کی نماز کے بعد 41 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لیں، انشاء اللہ دشمنی دوستی اور محبت میں تبدیل ہو جائے گی۔

## عورت کے ہاں اولاد نہ ہونا

اس کے لیے سورۃ بلد کی آیات 1 تا 3 (لَاۤ اُقۡسِمُ بِہٰذَا الۡبَلَدِ ۙ○ وَاَنۡتَ حِلٌّۢ بِہٰذَا الۡبَلَدِ ۙ○ وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ ۙ○) کا روزانہ کھلا ورد کریں، رب العزت کرم نوازی

کریں گے۔

## فراوانی و کثرت مال وزر

اس کے لیے سورۃ اللیل کی آیت نمبر 19 (وَمَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰٓى ) کا ہر رات چالیس دفعہ پڑھنے کا معمول بنائیں۔ اول وآخر درود پاک، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ سورۃ واللیل کو ایک دفعہ پڑھیں۔

## عورت کا خاوند کی نظروں میں عزت حاصل کرنا

یَاعَزِیْزُ مِنْ کُلِّ عَزِیْزٍ بِحَقِّ عَزِیْز کھلا پڑھیں۔

## آنکھوں کا روشن ہونا

اس کے لیے اسم مبارک یا ظاہر اشراق کی نماز کے بعد 500 دفعہ پڑھ کر روزانہ دعا مانگیں، اللہ تعالیٰ کے فضل سے اسکی آنکھیں روشن ہو جائیں گی۔

## اچانک موت سے حفاظت

اگر کوئی شخص سونے سے پہلے روزانہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا 21 بار ورد کر کے سوئے گا، اللہ تعالیٰ اسے اچانک اور حادثاتی موت سے محفوظ رکھے گا۔

## ارضی وسماوی آفات سے تحفظ

اس کے لیے یا حسیبُ کا ورد کرنا چاہیئے۔ اس کی برکت سے مال واموال اور اہل وعیال ہر طرح کی ارضی وسماوی آفات وبلیات سے محفوظ رہیں گے۔ اس سے وہ ہر اندیشے، ہر فکر اور ہر پریشانی سے بچا رہے گا۔

## اسقاط حمل سے نجات

اس کے لیے یا مغنی 70 بار پڑھنا چاہیئے تو اللہ تعالیٰ کے فضل سے اس کی بیوی کبھی اسقاط حمل کے مرض میں مبتلا نہ ہوگی۔

## اعضاء اور خیالات کی بُری باتوں سے حفاظت

اس کے لیے یارقیب کا ورد کرنا چاہیئے اس سے اللہ تعالیٰ اسے اپنے اعضاء اور اپنے خیالات کو بُری باتوں سے حفاظت کرنے والا بنا دے گا۔

## اولاد کی بقا اور سلامتی

اگر کوئی شخص اپنے بچے کی بقا اور سلامتی کا طلب گار ہو تو آیت الکرسی لکھ کر اُس کو دے دے، انشاء اللہ بچہ اللہ تعالیٰ کی امان میں رہے گا۔

## اولادِ نرینہ

اولادِ نرینہ کے لیے یا واحد کا ورد مجرب ہے۔

## اہل وعیال کی حفاظت

اگر کوئی شخص اسم مبارک یا شاہد کا بکثرت ورد کرے تو اللہ اس کے اہل وعیال کو ہر بلا، آفت، برائی، مصیبت اور پریشانی سے محفوظ رکھے گا۔

## باغ کے پھل گر جانے کا خوف

اس کے لیے روزانہ نماز فجر کے بعد یا منعم کا ورد تین ہزار مرتبہ کرے، انشاء اللہ کرم نوازی ہوگی۔

## بچے کا ضد کرنا

اس کے لیے یا مقیت کا ورد کرنا کارگر ثابت ہوگا۔

## بدکلامی اور فحش گوئی سے نجات

اس کے لیے یا حمید کا ورد مجرب ہے، انشاء اللہ ان سے نجات مل جائے گی۔

## بدگوئی اور غیبت سے نجات

اس کے لیے یا مومن کا ورد کرنا چاہیئے۔

☆ بری عادتوں سے نجات...... یابر
☆ بصارت کی کمزوری...... یانور
☆ بے اولادی کا غم...... یاغفار کا کثرت سے ورد کریں۔
☆ بینائی کی بحالی...... یاشکور
☆ پسلی کے درد سے نجات...... یامجید

## عیبوں سے پاک

جو شخص اسم مبارک یاقدوس کا بکثرت ورد کرے گا وہ زنا، چوری، شراب نوشی وغیرہ وغیرہ جیسے عیبوں سے پاک ہوکر انشاءاللہ فرشتہ خصلت بن جائے گا۔

## غمگین کی تسکین

اگر کوئی شخص کسی وجہ سے محزون و غمگین ہوتو وہ روزانہ سورۃ نوح کی تلاوت کرلیا کرے، انشاءاللہ اس کی طبیعت کو تسکین ہوگی۔

## فراخیٔ رزق

اس کے لیے فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمُ 100 مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے رزق میں فراخی عطا فرمائے گا۔

## فرشتوں کے سوال و جواب میں آسانی

اگر کوئی میت دفن کرنے کے بعد اس کے سرہانے کھڑے ہوکر سورۃ عبس کی تلاوت کرے تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے قبر پر فرشتوں کے سوال و جواب کا مرحلہ آسان فرمادے گا۔

## قبر کی وحشت سے امان

جو شخص ہر روز صبح و شام سو سو مرتبہ کلمات طیبات لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ

الْمُبِيْنَ پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اسے قبر کی وحشت اور تنہائی سے امان میں رکھے گا۔

## قبولیت دعا

اگر کوئی شخص اسم مبارک یا متعالی 141 مرتبہ پڑھ کر دعا کرے گا وہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قبول ہوگی۔

## قرآن مجید کا یاد کرنا

اگر کسی شخص کو قرآن مجید یاد نہ رہتا ہو یا وہ قرآن حفظ کرتے وقت بار بار بھول جاتا ہو تو وہ شخص عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر گیارہ گیارہ دفعہ درود شریف کے ساتھ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ پڑھتے ہوئے ایک ہزار مرتبہ یہ آیت شریفہ: اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحَافِظُوْنَ پڑھے گا اور تا حفظ اس عمل کو جاری رکھے گا، انشاء اللہ نہایت سہولت سے قرآن حفظ ہو جائے گا۔

## قرض سے نجات

اس کے لیے سورۃ التکاثر کو اکیس روز تک بعد نماز عشاء 117 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے، انشاء اللہ کرم نوازی ہوگی۔ سورۃ تحریم کی تلاوت بھی مجرب ہے۔

## قید سے رہائی

اس کے لیے ہمیں یا حق یا وکیل کا ورد کھلا کرنا چاہیئے یا 160 مرتبہ پڑھ لیا کریں۔

## کام کا نیک و بد معلوم کرنا

اس کے لیے سورۃ والضحیٰ کو 21 مرتبہ سات روز پڑھیں، انشاء اللہ خواب کے ذریعے معلوم ہو جائے گا کہ اس کا انجام کیا ہوگا۔

یا خبیر اخبرنی کو بھی 1100 مرتبہ پڑھ کر اور سورۃ الصفات کی آخری تین آیات کو گیارہ دفعہ پڑھکر سو جائیں، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ اسی رات اس کام کے اچھے و برے

انجام کی بابت معلوم ہو جائے گا۔

☆ کان کا درد...... سورۃ فلق پڑھ کر دم کریں۔

## کثرت باراں

اگر بارش کی کثرت سے سیلاب آ گیا ہو اور بارش نہ رکتی ہو تو سورۃ واقعہ کو 5 مرتبہ پڑھ کر دعا کریں، انشاء اللہ بارش رک جائے گی اور آسمان کھل جائے گا۔

## کھوئی ہوئی چیز کی واپسی

اس کے لیے یا جامع تین ہزار مرتبہ پڑھیں، انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔ اس کے لیے یا حق کا ورد بھی مجرب ہے۔

## گمشدہ جانور کی بازیابی

اس کے لیے سورۃ تغابن کا پڑھنا مفید ہے۔

## گمشدہ شخص کی بخیریت واپسی

اس کے لیے ہر ظہر کی نماز کے بعد پانچ ہزار مرتبہ اسم مبارک یا باعث پڑھنے کا معمول بنا لیں، انشاء اللہ کرم نوازی ہو گی۔

## گھٹنوں کا ورم

اس کے لیے سورۃ الاعلیٰ کی تلاوت مفید ہے۔

## لاعلاج مریضوں کے لیے شفا

اس کے لیے یا ارحم الراحمین سجدے میں جا کر 100 دفعہ پڑھیں، انشاء اللہ شفا کاملہ ہو گی۔

## مار گزیدا کا علاج

اس کے لیے یا احد یا واجد کو 101 مرتبہ پڑھ کر سانپ کے کاٹے ہوئے مقام پر

دم کیا جائے، انشاءاللہ سانپ کے زہر کا اثر زائل ہو جائے گا اور وہ شخص تندرست ہو جائیگا۔

## مالی معاملات میں نقصان سے حفاظت

اس کے لیے اسم مبارک یا قابض کا کھلا ورد رکھیں اسے کبھی نقصان نہ ہوگا۔

## مراتب ومناصب میں ترقی

اس کے لیے ہمیں سورۃ بنی اسرائیل کو روزانہ تین مرتبہ پڑھنا چاہیئے، انشاءاللہ دلی مقصد پورا ہوگا۔

## مردہ شخص سے خواب میں ملاقات

اس کے لیے ہمیں سورۃ التکاثر روزانہ 113 مرتبہ پڑھنی چاہیئے۔

## مرض کی شدت میں تخفیف اور شفا

اس کے لیے یا حلیم کا ورد موثر ہے۔

## مرضی کے مطابق شادی

اس کے لیے سورۃ تغابن کو روزانہ تین مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائیں، انشاءاللہ راستے کی تمام رکاوٹیں دور ہو کر حسب منشا شادی ہو جائے گی۔ اس کو گیارہ روز تک پڑھنا ہے۔

## مسافر کے کاموں میں درستی

اس کے لیے یاہادی گیارہ مرتبہ پڑھے۔

## مصیبت، آفت اور بیماری

اس کے لیے اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ روزانہ گیارہ ہزار مرتبہ پڑھیں، انشاءاللہ مصیبت، آفت اور بیماری سے رب العزت نجات بخشیں گے۔

## معاشی تنگی سے نجات

اس کے لیے اسم مبارک یاشکور کا بلاناغہ پانچ ہزار مرتبہ پڑھنا مجرب ہے، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## مقدمہ کا تصفیہ یا راضی نامہ

اس کے لیے یاغفار تین ہزار مرتبہ پڑھیں، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## مقدمہ میں کامیابی

اس کے لیے سورۃ تغابن کی آیت نمبر 11 کو 1100 مرتبہ پڑھ کر جائیں، انشاء اللہ مقدمہ میں کامیابی ہوگی۔

## ناگہانی آفات سے حفاظت

اس کے لیے سورۃ الصف کو بعد نماز فجر تین مرتبہ پڑھنا چاہئے تو وہ انشاء اللہ ہر ناگہانی آفت، بیماری اور بلا سے محفوظ رہے گا۔

## نئی جگہ کی ملازمت

اس کے لیے سورۃ ق کو گیارہ روز تک گیارہ مرتبہ پڑھے، انشاء اللہ ہر فرد اس کا دوست بن جائے گا۔

## پیشاب رک رک کر آنا

اس کے لیے آیت مبارکہ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ پڑھ کر پیٹ پر دم کرے، جب تک مرض سے پوری طرح نجات نہ ہو یہ عمل جاری رکھے۔

## تبادلہ رکوانا

اس کے لیے سورۃ لہب کا 21 روز تک 21 دن تہجد کے وقت پڑھنا مجرب ہے، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

## تسہل مشکلات

اس کے لیے سورۃ النصر کو ہر نماز کے بعد 7 مرتبہ پڑھنے کا معمول بنائے، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## تقویت قلب وجگر

اس کے لیے سورۃ الم نشرح کی تلاوت مداومت کیساتھ کرے تو انشاء اللہ قلب اور جگر کو تقویت ملے گی۔

## جھگڑے اور تنازعہ میں فتح

اس کے لیے سورۃ المرسلات پڑھ کر دعا کرنی چاہیے۔

## شفا کے لیے

یاسلام یاشافی یاحی 300 مرتبہ...... یاسلام یاقوی یامحیط 313 مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد...... شافی کافی معافی یااللہ 313 دفعہ یا ہر وقت بیمار پڑھتے رہیں، انشاء اللہ بیماری سے نجات ہوگی۔

## رزق کے عملیات

☆ یاباسط یارزاق یافتاح یاکریم 313 مرتبہ۔

☆ یاکریم یافتاح 700 مرتبہ۔

☆ یارحمٰن یارزاق یاوہاب یاباسط یارزاق یافتاح یاکریم 303 مرتبہ مع یاوہاب یافتاح یاباسط یاغنی ہر وقت۔

☆ یاحلیم ترقی تجارت کے لیے رات کو خوب پڑھیں۔

☆ یامعز 11 تسبیحات روزانہ اگر محتاج اور غریب ہے تو یاوہاب 1414 مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد اول وآخر گیارہ گیارہ دفعہ درود پاک۔

☆ کھانے کے بعد یارزاق 111 دفعہ پڑھنے کا معمول بنائیں۔

☆ گناہوں سے بچنے کے لیے...... یاغفور کی ایک تسبیح کریں۔

☆ شادی کے لیے...... یارؤف یااللہ یالطیف یااللہ لاتعداد۔

☆ کمزور ذہن...... یاحسیب یاقوی۔

☆ بھائی اور بھائی میں لڑائی...... یاقدوس یاودود کھلا پڑھیں۔

☆ کام رُک گیا...... یاجامع یاوہاب 313 مرتبہ۔

☆ گھریلو نا چاقی کا حل...... یابدیع یاعزیز یامعز صبح وشام ایک تسبیح۔

☆ قلب کو بدلنے کے لیے...... یَامُقَلِّبُ الْقُلُوْبُ 341 دفعہ روزانہ۔

☆ کمزور سماعت...... یانور یااللہ یامنور یااللہ چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے۔

☆ شوہر گھر نہیں آتا...... یاجامع یامحیط یاقریب ہر وقت۔

☆ نیکی سے رغبت...... یابصیر یاودود کثرت سے پڑھیں۔

## بغیر حساب جنت میں داخلہ

یاممیت ہر نماز کے بعد سینے پر ہاتھ رکھکر سات مرتبہ اپنے گریبان میں دم کریں، انشاءاللہ بُری عادت بھی چھوٹ جائے گی اور عبادت کا شوق پیدا ہوگا۔

## مقصد پورا ہو

یاجلیل یاوہاب یاکریم بعد نماز مغرب ایک تسبیح گیارہ دن تک پڑھیں، انشاءاللہ جو مقصد ہوگا رب العزت پورا کریں گے۔

## رزق کے لیے

نماز فجر کے بعد وَرْزُقْنِیْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرَّازِقِیْنَ 66 مرتبہ۔

## مزید رزق کے لیے

باسط یارزاق یافتاح یاکریم 313 دفعہ۔

## ترقی کے لیے

سورۃ مریم کی آیات 25اور 26، 313 مرتبہ گیارہ دن تک پڑھیں، انشاء اللہ ترقی ہوگی۔

## رزق کی کشادگی کے لیے

سورۃ لقمان کی آیت نمبر 26 کا ورد چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے رکھیں۔

# دعائیں بہت لیکن نامنظور کیوں؟

## سورۃ البقرہ آیت نمبر 186

اس آیت کریمہ میں رب العزت فرماتے ہیں کہ اے نبی ﷺ میرے بندے اگر تم سے میرے متعلق پوچھیں تو انہیں بتادو کہ میں ان سے قریب ہوں اور پکارنے والا جب مجھے پکارتا ہے میں اس کی پکار کو سنتا اور جواب دیتا ہوں۔ اس آیت مبارکہ میں دوسری باتوں کے علاوہ اللہ تعالیٰ یہ عندیہ دیتے ہیں کہ میں ہر دعا کو سنتا اور اور جواب دیتا ہوں۔ ہم یہ بھی کہتے ہیں کہ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں۔ لیکن واقعات کی دنیا میں ہماری لمبی لمبی دعائیں اور ہر نماز میں بار بار دہرائی جانے والی دعائیں یوں جیسے سنی ان سنی کر دی جاتی ہیں۔ بتائیے کیا ہم صراطِ مستقیم پر ہیں؟ ظاہر ہے عہد توڑنے والوں کو دیا جانے والا جواب نفی ہی میں ہوگا۔

آیت مذکورہ پر غور کریں تو بالکل عیاں ہے کہ میں اس کی دعا سنتا ہوں اور جواب دیتا ہوں۔ سنئے! یہ مطلب لینا کہ جواب ہمیشہ مثبت میں ہی ہوتا ہے، صحیح نہیں۔ اس لیے کہ جواب تو ہوتا ہے لیکن خوشحالی میں دعا نہ کرنے والے اور صرف مصیبت میں پکارنے والے کی دعا قبول نہیں ہوتی۔

فرمایا جب ہم انسان کو نعمت دیتے ہیں تو وہ منہ پھیرتا ہے اور اکڑ جاتا ہے اور جب کسی آفت سے واسطہ پڑتا ہے تو لمبی چوڑی دعائیں کرنے لگتا ہے۔ (حم السجدہ 51)

اس طرح گھمنڈ میں آ کر اللہ کی عبادت سے منہ موڑنے والوں کی دعا قبول نہیں ہوتی۔ ہم اعمال صالحہ کو عبادت تصور کیے بیٹھے ہیں۔ مسلمانوں کی اکثریت نماز، روزہ وغیرہ تک ہی اپنے دین کو محدود کیے ہوئے ہے۔ ہمیں ایسے ایمان اور عمل صالحہ کی ضرورت ہے جو قرآن وسنت کے معیار پر پورا اتریں۔ کاش کوئی سوچے کہ کہیں تو خامی ہے جس کی وجہ سے ہماری دعائیں قبول نہیں ہو رہیں۔

قدرت کے پیمانے اٹل ہیں۔ کائنات میں ہر فعل اور ہر حرکت معیار قانون کی پابند ہے۔

ہمیں دعا کے اوّل و آخر حمد الٰہی کرنی چاہئے اور نبی کریم ﷺ پر درود بھیجنا چاہئے۔ اللہ تعالیٰ تھوڑی سی حمد پر بہت راضی ہوتا ہے اور بے شمار عطا فرماتا ہے۔

## مشکل امور کے لیے

مشکل امور میں ہاتھ ڈالنے سے پہلے کم از کم تین بار پڑھیں: رَبِّ سَهِّلْ وَيَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ عَلَيْنَا يَا رَبِّ ۔ اے پروردگار! سہل کر اور آسان کر اور دشواری نہ کر ہم پر اے رب۔ اتنا بھی پڑھ سکتے ہیں: اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ لَنَا اُمُوْرَنَا۔ اے اللہ ہمارا کام آسان کردے۔

## ہر کام کی ابتدا کے لیے

ہر کام کی ابتدا میں خصوصاً کھانے پینے کی کوئی چیز استعمال کرنے سے پہلے بِسْمِ اللّٰهِ الشَّافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ الْكَافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ الْمُعَافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۔ اس کے علاوہ آپ سورۃ قریش بھی (کھانے سے پہلے) اس مقصد کے لیے پڑھ سکتے ہیں۔

## وسوسوں سے نجات کے لیے

دافع وسوسہ اعوذ باللہ اور لاحول شریف پورا پڑھنا اور سورۃ الناس۔ اور اسکے علاوہ هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۔ وہی اوّل و آخر ہے اور وہی ظاہر اور باطن ہے اور اسی کے علم میں ہے ہر چیز۔ اس کے علاوہ ہر نماز کے بعد چاروں قل خیر کثیر لاتا اور بفضل تعالیٰ وساوس شیطانی کو دفع کرتا ہے۔

## شہادت کے حصول کے لیے

حصول شہادت کے لیے جو شخص مرض الموت میں 40 بار آیت کریمہ پڑھے اور اُسی میں مر جائے تو اس کلمے کی برکت سے اُس کی مغفرت ہو جائے گی۔

## دشمن یا رہزن کے خوف کے لیے

جب دشمن یا رہزن کا خوف ہو تو سورۃ قریش کا ورد کرے، انشاءاللہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔

## جب تارے ٹوٹتے دیکھیں

جب تارے ٹوٹیں تو لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمُ پڑھیں۔

## منزل پر پہنچنے کی دعا

جس راہ میں منزل میں اُترے وہاں یہ دعا پڑھے، ہر نقصان سے بچا رہے گا: اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔ اللہ کے کلمات تامّہ کی پناہ مانگتا ہوں اُس کے شر سے جس کو اُس نے پیدا کیا۔

## غیبی امداد کے لیے

جب کسی مشکل میں مدد کی ضرورت ہو تو تین بار کہے، غیب سے مدد ملے گی: يَاعِبَادَ اللّٰهِ اَعِيْذُنِيْ۔ اے اللہ کے نیک بندو میری مدد کرو (یہ حکم حدیث میں ہے)۔

## اگر کوئی چیز گم ہو جائے

اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو کہے: يَاجَامِعَ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ ط اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ط اِجْمَعْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ ضَالَّتِيْ ط اے لوگوں کو اس دن جمع کرنے والے جس میں شک نہیں بیشک اللہ وعدہ کا خلاف نہیں کرتا۔ میرے اور میری گم ہوئی چیز کے درمیان جمع کردے۔ اس کے علاوہ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ لاتعداد اور اسمِ ربانی یامعیدُ بھی بکثرت پڑھنا چاہئے۔

## جب بلندی پر چڑھے یا بازار میں جائے

جب بلندی پر چڑھے تو اللہ اکبر پڑھے اور بلندی سے اترتے وقت سبحان اللہ پڑھنا چاہئے۔ بازار میں جائے تو چوتھے کلمے کا ورد رکھے۔

## مکان کا دروازہ بند کرتے وقت

دروازہ مکان بسم اللہ پڑھ کر بند کرے بلائیں داخل نہ ہوں گی۔ اور مکان میں قفل ڈالتے وقت فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ وَتَبَارَکَ وَتَعَالٰی اللہ تعالیٰ کی امان میں ہے یہ سب کچھ۔

## نظر بد سے حفاظت کے لیے

نظر بد سے حفاظت کے لیے تَبَارَکَ اللّٰہُ اَحْسَنُ الْخَالِقِیْنَ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ فِیْھَا وَلَا تَضُرُّھَا۔ برگزیدہ ہے اللہ اچھا پیدا کرنے والا، اے اللہ اس میں برکت دے اور ضرر نہ دے۔

## کتے یا گدھے کی آواز سنے تو

رات یا دن میں کتے کا بھونکنا یا گدھے کی آواز سن کر اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ پڑھے۔

## سوتے وقت کے اعمال

بستر پر جائے تو آیت الکرسی، اس کے علاوہ سورۃ البقرہ کی تلاوت اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے آخر تک کرے۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ یہ آیتیں اللہ کی رحمت اللہ کی نزدیکی اللہ کے خزانوں میں سے ایک خزانہ اور دعا ہے انہیں سیکھو اور اپنی عورتوں کو بھی سکھاؤ۔

## بدخوابی سے حفاظت

بدخوابی سے حفاظت کے لیے سورۃ الطارق کی پہلی چار آیات پڑھ کر سینے پر دم کرے، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## میت کو قبر میں اتارتے وقت

میت کو قبر میں اتارتے وقت بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ عَلٰی مِلَّۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ۔ اللہ کے نام سے اور اللہ کی مدد سے اور رسول اللہ کی ملت پر۔ دفن کے بعد قبر کے سرہانے سورۃ البقرہ کا اوّل یعنی الم سے مفلحون تک اور سورۃ البقرہ کا آخر یعنی اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے لے کر

آخر تک۔علمائے کرام کے نزدیک مستحسن ہے۔

## قبرستان کی دعا

قبرستان میں جائے تو الحمد شریف اور قل شریف گیارہ یا سات مرتبہ یا تین مرتبہ پڑھ کر ثواب مردوں کو پہنچائے۔حدیث شریف میں ہے جو گیارہ بار قل ھو اللہ پڑھ کر اس کا ثواب مردوں کو پہنچائے گا تو مردوں کی گنتی کے برابر ثواب ملے گا۔

## زہریلے کیڑوں سے حفاظت

زہریلے کیڑوں سے حفاظت کے لیے روزانہ طلوع و غروب آفتاب کے وقت تین بار اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۔اللہ کے کلمات تامّہ کی پناہ مانگتا ہوں مخلوق کے شر سے۔

## زہریلے کیڑوں کا زہر اتارنے کے لیے

ان کا زہر اتارنے کے لیے:اِنَّ بَطْشَ رَبِّکَ لَشَدِیْدٌ ۔ان کلمات کی تکرار کرتا رہے اور لکڑی اس مقام پہ پھیرتا رہے۔(سورۃ البروج کی آیت نمبر 12)

## کتے سے بچاؤ کے لیے

جب کتا اپنے اوپر حملہ کرے تو یہ دعا پڑھ کر اس کی جانب تھوک دے:وَ کَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَیْهِ بِالْوَصِیْدِ ۔اصحاب کہف کا کتا اپنے دونوں بازو پھیلائے ہوئے غار کی چوکھٹ پر۔

## چھینک

چھینک کو بدفالی تصور کرنا جہالت اور کفار کی خصلت ہے۔

## ہر درد اور مرض کے لیے

ہر درد اور مرض کے دور کرنے کے لیے مریض پر دم کریں:اَذْهِبِ الْبَاسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِیْ لَا شِفَآءَ شِفَاؤُکَ شِفَآءً لَّا یُغَادِرُ سَقَمًا ط اس تکلیف کو دور کردے اے لوگوں کے پروردگار اور شفا دے تو ہی شفا دینے والا ہے اور تیری

شفا کے سوا کوئی شفا نہیں ایسی شفا جو مرض کو باقی نہ رکھے۔

## تنگ دستی سے نجات کے لیے

تنگ دستی سے نجات کے لیے سورۃ الم ترکیف روزانہ سات بار ہر نماز کے بعد پڑھنے کا معمول بنالیں، مجرب ہے۔

## ہر جائز مطلب کے لیے

ہر جائز مطلب کے لیے اور ہر حاجت کو پورا کرنے کے لیے سورۃ حشر کی آیت نمبر 22 کو 70 بار روزانہ پڑھیں: هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ ...... هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ۔

## نوافل کی پڑھنے والی دعا

نوافل میں دونوں سجدوں کے درمیان جلسہ میں پڑھنے کے لیے: اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ وَعَافِنِیْ وَارْزُقْنِیْ۔

## نظر بد سے حفاظت کے لیے

نظر بد سے حفاظت کے لیے انسان یا جانور کے گلے میں لکھ کر ڈالیں: سورۃ القلم کی آیات 52-51، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

## حکام کی توجہ کے لیے

حکام کی توجہ کے لیے اپنے دونوں ہاتھوں پر پڑھ کر چہرے پر پھیر لیں اور ہر مقصد کے لیے بھی پڑھ سکتے ہیں: وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ (سورۃ یوسف)۔

## خونی یا بادی بواسیر کے لیے

خونی یا بادی بواسیر سے نجات کے لیے دو رکعت نماز میں پہلی رکعت میں سورۃ الحمد شریف کے بعد سورۃ الم نشرح اور دوسری میں سورۃ فیل پڑھے اور بعد سلام 70 دفعہ استغفار کی کوئی دعا پڑھ لیں، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

## اسلامی ماہ کے آغاز سے

آغاز ماہ اسلام سے ہر جائز مقصد کے حصول اور رزق میں وسعت کے لیے ہر روز

بعد نماز عشاء 72 مرتبہ پڑھیں: یَابَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَاءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ

## تسخیر احکام کے لیے

تسخیر احکام کے لیے ہر روز 1001 دفعہ اوّل وآخر 100 مرتبہ درود شریف کے ساتھ اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ

## جمعے کے خطبے کے دوران

جب امام جمعہ کی نماز کا خطبہ پڑھتا ہو اس وقت دل میں (کہ ہونٹوں کو حرکت نہ ہو) 111 بار یَابَصِیْرُ پڑھے، انشاءاللہ مخصوص یہ نظر عنایت الٰہی ہوگی۔

## برائے قضائے حاجات

نماز اشراق برائے قضائے حاجات۔ پہلی رکعت میں بعد فاتحہ والشمس دوسری میں واللیل تیسری میں والضحیٰ اور چوتھی میں الم نشرح پڑھیں اور حاجت طلب کریں۔

## بیٹے اور بیٹی کے عقد کے لیے

جس کی شادی نہ ہوتی ہو یا عقد کسی وجہ سے نہ ہوتا ہو تو اس مراد کے لیے درج ذیل عمل کریں:

1. سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 109 — 313 مرتبہ۔
2. سورۃ الفرقان کی آیت نمبر 54 — 313 مرتبہ۔
3. سورۃ یٰسین کی آیت نمبر 36 — 212 مرتبہ۔
(اوّل وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی کے ساتھ)
4. یالطیف 1111 مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد اوّل وآخر درود پاک۔
5. یاروٴف یااللہ ہر وقت اور لاتعداد۔

## رشتہ پسند نہ آتا ہو

اگر رشتہ کسی کو پسند نہیں آتا یا ہم اُس کو پسند نہیں کرتے تو اُس کے ٹھہراوٴ کے لیے سورۃ الممتحنہ کو روزانہ تین دفعہ پڑھنا مجرب ہے۔ اس کے لیے سورۃ والضحیٰ بھی پڑھی جا سکتی

ہے۔سورۃ یٰسین کی آیت نمبر 82 کو اٹھتے بیٹھے پڑھیں، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

## بہترین رشتے کے لیے

بہترین رشتے کے لیے یا حی یا قیوم بحق آیت کریمہ 360 دفعہ۔

## بچے کا بہت زیادہ رونا

بچے کا بہت زیادہ رونا۔سورۃ نجم کی آیات 59 تا 61۔

## رزق

اس کے لیے آپ مندرجہ ذیل آیات کا ورد کریں:

1. سورۃ ھود کی آیت نمبر 6 کھلا پڑھیں، اللہ تعالیٰ کرم نوازی کرے گا (انشاءاللہ)
2. سورۃ الشوریٰ کی آیت نمبر 12۔ذریعہ معاش میں اضافہ کے لیے۔
3. سورۃ الشوریٰ کی آیت نمبر 19۔نوکری کے لیے کم از کم 500 دفعہ۔
4. دولت مندی اور تو انگری کے لیے۔سورۃ نصر کو صبح کی نماز کے بعد 25 بار پڑھنے کا معمول بنائیں چند یوم پڑھنے سے مفلس، مالدار ہو جائے گا (انشاءاللہ)۔
5. سورۃ طٰہٰ کی آیات 132-131 مغرب کی نماز کے بعد گیارہ دفعہ پڑھنے کا معمول بنائیں۔
6. سورۃ الم ترکیف کو سات بار روزانہ پڑھیں۔
7. نوکری کے لیے سورۃ عمران کی آیت نمبر 37، 313 دفعہ۔
8. روزی کا ذریعہ نہ ہونے کی صورت میں سورۃ اعراف کی آیت نمبر 10 ہر نماز کے بعد 11 دفعہ۔
9. طلب رزق کے لیے سورۃ القصص کی آیت نمبر 24 ایک تسبیح۔اس دعا میں عاجزی ہے۔
10. رزق کی کشادگی کے لیے سورۃ العنکبوت کی آیت نمبر 62 ہر نماز کے بعد 11 دفعہ۔
11. زیادہ مال اور دولت کی دعا: سورۃ مائدہ آیت نمبر 114۔

12. سورۃ ملک کی آیت نمبر 23 پڑھنے والا کبھی بھوکا نہیں سوئے گا۔

حصول رزق میں آسانی کے لیے دعا: سورۃ یونس کی آیت نمبر 31۔

مال کی تنگی اور اولاد نرینہ کے لیے سورۃ نوح کی آیت نمبر 12۔

## مفلسی سے نجات کے لیے

مفلسی سے نجات کے لیے لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمُ ایک ہزار مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد۔

## کاروبار کی ترقی یا نیا کاروبار شروع کرے تو

کاروبار کی ترقی اور نیا کاروبار شروع کرنے سے پہلے سورۃ لقمان کی آیت نمبر 12 چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے۔

## مالی حالت بگڑے تو

مالی حالت بگڑنے کی صورت میں اور کاروبار تباہ ہونے کی صورت میں سورۃ بنی اسرائیل کی آیت نمبر 87۔

## نیا کاروبار اور ترقی

کاروبار شروع کرنے اور ترقی کے لیے سورۃ مریم کی آیات 26-25، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

## کاروبار میں کمی ہو تو

کاروبار میں کمی آنے پر یَا وَکِیْلُ یَا کَفِیْلُ یَا مُکَفِّلُ کھلا پڑھیں۔

## اگر کام میں دل نہ لگے

کام کرنے کو دل نہ چاہے تو اَجب تَنَکَّفِلُ بَحَقَّ یَا حَفِیْظُ کھلا پڑھنے کی کوشش کریں۔

## اسمائے ربانی

1. یَا سَمِیْعُ یَا وَاسِعُ یَا رَزَّاقُ یَا وَھَّابُ

2. یَابَاسِطُ یَارَزَّاقُ یَافَتَّاحُ یَاکَرِیْمُ

یَابَاسِطُ یَارَزَّاقُ اوریَاغَنِیُّ یَاحَمِیْدُ کا313دفعہ پڑھنا رزق کے لیے مجرب ہے۔

## مفلسی، تنگ دستی کے لیے

مفلسی، تنگ دستی اور غربت کو دور کرنے کے لیے سورۃ طلاق کی آیت نمبر 13 کی ایک تسبیح پھر سورۃ اخلاص 12 مرتبہ اوّل وآخر 12 دفعہ درود پاک ابراہیمی۔

## مختصر وظیفہ رزق کے لیے

درود شریف 100 مرتبہ استغفر اللہ 100 مرتبہ پھر 100 مرتبہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا باللّٰه .

## بہتر مستقبل اور ترقی کے لیے

بہتر مستقبل اور ترقی کے لیے سورۃ والضحیٰ ہر نماز کے بعد 5 مرتبہ پڑھیں:

یَارَحْمٰنُ یَارَزَّاقُ یَافَتَّاحُ ایک تسبیح صبح ایک تسبیح شام۔

یَاوَهَّابُ یَافَتَّاحُ یَابَاسِطُ یَاغَنِیُّ روزانہ ایک تسبیح۔

یَاوَهَّابُ 1100 دفعہ۔ اللہ الصمد 500 دفعہ۔

## گاہک نہ آتا ہو تو

گاہک نہ آنے کی صورت میں یَاجَامِعُ 384 مرتبہ پڑھیں، انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔

## قرضہ سے نجات کے لیے

1. سورۃ کہف کی آیت نمبر 39 کی تین تسبیحاں روزانہ کریں، انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔ سورۃ کہف پڑھنے سے قرضہ سے نجات مل سکتی ہے۔
2. سورۃ فیل 41 دن تک فجر کی نماز کے بعد۔
3. سورۃ نصر کو 41 مرتبہ فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان پڑھنے سے انشاء اللہ

قرض اتر جائے گا۔

4. سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 154 سات مرتبہ صبح سات مرتبہ شام۔

5. سورۃ آل عمران کی آیات 26-25 رزق اور قرضے کی خلاصی کے لیے مجرب ہیں۔

6. سورۃ تحریم کی تلاوت بھی ادائیگی قرض کے لیے مفید ہے۔

7. اوّل و آخر 100 دفعہ درود پاک اور لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ کا 500 دفعہ پڑھنا مجرب ہے۔ اور ہر کام کے لیے پڑھ سکتے ہیں۔ یہ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا معمول رہا ہے۔

## حصولِ اولاد

1. وضع حمل کے لیے سورۃ المومنون کی آیات 12 تا 14 پڑھ کر دودھ پر دم کر کے پی لیا کریں اور ہر نماز کے بعد اس کا تین دفعہ تکرار کرتے رہیں۔

2. اولاد سے محرومی کے لیے مندرجہ ذیل کو بروئے کار لائیں:

(1) سورۃ فجر کو روزانہ 11 دفعہ پڑھنے کا معمول بنائیں۔

(2) سورۃ حشر کی آخری آیت کو 313 دفعہ پڑھ کر دعا بھی کریں اور پانی بھی پئیں۔ سورۃ السجدہ کی آیات 7 تا 9 کو استعمال میں لا سکتے ہیں۔

3. حفاظت حمل کے لیے ان آیات کو پڑھ کر دعا کی جا سکتی ہے:

(1) سورۃ رعد کی آیت نمبر 8، سورۃ النحل کی آیات 128-127، سورۃ انبیاء کی آیات نمبر 91 تا 93، سورۃ نور کی آیت نمبر 40 اور سورۃ علق کی پہلی دو آیات کو سات مرتبہ روزانہ پڑھیں، انشاء اللہ حمل کی حفاظت رہے گی۔ سورۃ المومنون کی آیت نمبر 14 بھی مجرب ہے۔

وضع حمل کے لیے اسمائے ربانی کے ذریعے عمل:

(1) یَا خَالِقُ یَا وَارِثُ یَا مُبْدِئُ چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے پڑھے۔

(2) یَا حَیُّ یَا حَافِظُ یَا مُصَوِّرُ 1100 دفعہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد اوّل و

آخر درود پاک۔

(3) اگر اٹھرا کی بیماری ہے یعنی جس میں یا تو بچہ مردہ پیدا ہوتا ہے یا پیدا ہونے کے بعد مر جاتا ہے یا پھر بار بار ضائع ہو جاتا ہے تو ایسی موذی بیماری کے لیے سورۃ انبیاء کی آیات 91 تا 93 کی ایک تسبیح روزانہ کریں اور ہر وقت اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے یہ پڑھتے رہیں:

| | | |
|---|---|---|
| اللہ | قل | اللہ |
| قل | اٹھرا | ہے |
| اللہ | قل | اللہ انشاءاللہ کامیابی ہوگی |

اگر حمل ساقط ہو جاتا ہے تو سورۃ الرعد کی آیت نمبر 8 کا استعمال کریں۔
نرینہ اولاد کے لیے سورۃ نوح کی آیت نمبر 12 کو 121 مرتبہ روزانہ پڑھیں، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

## حمل نہ قرار پانے کی وجوہات

ناف کا ٹل جانا: اس کے لیے سورۃ البقرہ کی آیت نمبر 178 ذٰلِکَ تَخۡفِیۡفٌ مِّنۡ رَّبِّکُمۡ وَرَحۡمَةٌ کو پڑھ کر دعا کریں اور سورۃ فاطر کی آیت نمبر 41 بھی بروئے کار لا سکتے ہیں۔

ماہواری میں خرابی: اس کا نہ آنا، اس کا وقت پر نہ آنا یا زیادہ بار آنا یا کم آنا۔
ماہواری میں کمی کی صورت میں سورۃ انبیاء کی آیت نمبر 30، یٰسین کی آیات 34-35 اور اسرائیل کی آیت نمبر 82 کا استعمال کریں۔ زیادہ آنے کی صورت میں سورۃ ھود کی آیت نمبر 44 کو بروئے کار لائیں یعنی پڑھ کر دعا کریں، انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

میرے مرشد سیدنا گوہر الحسن المعروف بابا غوری شاہ قادریؒ کے ارشاد کے مطابق اگر صرف ماہواری کے دنوں میں آدھا گلاس تازہ پانی میں ایک کپ چائے بنا کر ملا کر پی لیں تو انشاءاللہ صفائی ہو جائے گی اور انشاءاللہ حمل قرار پا جائے گا۔

## اولاد کے لیے دعا

اولاد کے لیے حضرت زکریا علیہ السلام اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعائیں ہر فرض نماز کے بعد تین دفعہ تکرار کریں، اللہ کی رحمت جوش میں آ جائے گی۔ (انشاءاللہ)

(1) سورۃ آل عمران کی آیت نمبر 38۔ (2) سورۃ انبیاء کی آیت نمبر 89 اور سورۃ الصفت کی آیت نمبر 100 جو ابراہیم علیہ السلام کی دعا ہے۔ اس دعا سے اسمٰعیل علیہ السلام پیدا ہوئے تھے۔ یہ نرینہ اولاد کے لیے مجرب دعا ہے۔

سورۃ کوثر کی ایک تسبیح عصر کی نماز کے بعد بمع بسم اللہ کے پڑھنی اولاد پیدا کرنے کے لیے مفید ہے۔

جس شخص کے اولاد نہ ہوتی ہو اس کے لیے اس کو سورۃ الشوریٰ کی آیت نمبر 49 پارہ 25 کو 121 دفعہ پڑھنا مفید ہے۔

## ولادت کی آسانی کے لیے

ولادت کی آسانی کے لیے سورۃ انشقاق کی آیات 1 تا 4 پڑھیں۔ اَلشَّکُوْرُ اَلصَّبُوْرُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ کا ورد رکھیں، انشاءاللہ بچہ بغیر اپریشن کے پیدا ہوگا۔

## اولاد مر جاتی ہو

اولاد مر جاتی ہے، اس کے لیے سورۃ الصفت کی آیت نمبر 76 کو 121 دفعہ صبح اور 121 دفعہ شام پڑھیں۔

## نافرمان اولاد

سورۃ احقاف کی آیت نمبر 15 ہر نماز کے بعد سات دفعہ۔

سورۃ ھود کی آیت نمبر 56 بچے کو سوتے وقت پڑھ کر دم کریں۔ اور سورۃ البروج کی آیات 22-21 کو سات دفعہ پڑھ کر دعا کریں۔

سورۃ نصر کا 11 دفعہ ہر فرض کی نماز کے بعد پڑھنا بھی مفید ہے۔

اسمائے ربانی یَاشَہِیْدُ یَاحَمِیْدُ 313 بار پڑھ کر دعا کرنا بھی مفید ہے۔

بچہ ضدی اور نافرمان ہوتو سورۃ الشوریٰ کی آیت نمبر 13 پارہ 25 کو بروئے کار لائیں، انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ بچے کے سر پر ہاتھ رکھ کر دم کریں۔

سورۃ الفرقان کی آیت نمبر 73 کو عشاء کی نماز کے بعد 505 مرتبہ پڑھ کر دم کرنا مفید ہے اور دعا بھی کریں۔ یہ میاں بیوی بھی ایک دوسرے کے لیے پڑھ سکتے ہیں۔

## سیدھی راہ سے بھٹکنے والے کے لیے

سیدھی راہ سے بھٹکنے والے کے لیے سورۃ النزعت کی آیت نمبر 19 کو پڑھ کر دعا کریں۔

## کند ذہن کے لیے

کند ذہن کے لیے سورۃ النساء کی آیت نمبر 113 پارہ 5 کو 121 دفعہ پڑھ کر دعا بھی کریں اور پانی بھی پلائیں۔

## بازار میں اللہ کے ذکر کا لاکھ گنا ثواب

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ.

(ترجمہ) اللہ کے سوا کوئی قابل پرستش نہیں۔ اکیلا وہ معبود برحق ہے کوئی اس کا شریک اور ساجھی نہیں صرف اسی کا راج اور اسی کی فرمانروائی ہے۔ وہی حمد اور ستائش کے لائق ہے۔ سب کی زندگی اور موت اسی کے قبضہ میں ہے اور وہ زندہ جاوید ہے۔ اسے کبھی فنا نہیں۔ ساری خیر اور بھلائی اسی کے ہاتھ میں ہے۔

تشریح: حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو بندہ بازار گیا اور اس نے یہ کلمہ مذکورہ پڑھا تو اس کے اعمال نامے میں دس لاکھ نیکیاں لکھ جاتی ہیں اور دس لاکھ گناہ مٹا دیئے جاتے ہیں اور دس لاکھ درجے بلند کر دیئے جاتے ہیں۔

## فکر اور پریشانی کے وقت کی دعائیں

يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ

(ترجمہ) اے زندہ رہنے والے اور قائم رہنے والے میں تیری رحمت سے مدد چاہتا ہوں۔ عشاء کی نماز کے بعد تین تسبیحاں۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

(ترجمہ) تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک اور مقدس ہے بیشک میں ہی بڑا ظالم اور پاپی ہوں۔ 12 تسبیحاں 12 دن تک پھر روزانہ ایک تسبیح۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ

(ترجمہ) ہم کو اللہ کافی ہے اور وہی سب کام سپرد کرنے کے لیے اچھا ہے۔ 500 دفعہ روزانہ۔ ان میں سے کسی ایک کو بروئے کار لاسکتے ہیں۔

سورۃ یوسف کی آیت نمبر 86: اِنَّمَا اَشْكُوْا بَثِّیْ وَحُزْنِیْٓ اِلَی اللّٰهِ

(ترجمہ) میں تو اپنے غم و اندوہ کا اظہار خدا سے کرتا ہوں۔ بہت زیادہ غم کی صورت میں ایک تسبیح صبح ایک تسبیح شام۔

گھر اور باہر پریشانی کی صورت میں: سورۃ کہف کی آیت نمبر 39 کی تین تسبیحاں کر چھوڑیں انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ مَاشَآءَ اللّٰهُ لا لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ج

(ترجمہ) جو اللہ تعالیٰ چاہتا ہے وہی ہوتا ہے (قوت) طاقت اللہ تعالیٰ کے پاس ہے۔

## مرنے والوں کے لیے

مرنے والوں کے لیے بہترین تحفہ دعائے مغفرت ہے۔

## نفلی نمازیں

''فضیلت کی راتیں'' میں نماز تہجد کی فضیلت بڑی تفصیل کے ساتھ دی جا چکی ہے۔

نماز اشراق: یہ نماز سورج طلوع ہونے کے بعد ادا کی جاتی ہے۔ اس کا اوّل درجہ یہ ہے کہ نماز فجر کے بعد نماز پڑھنے والے نیک کاموں میں مصروف رہے اور سورج

طلوع ہونے کے بیس منٹ بعد اشراق نماز پڑھ لے۔ حضور ﷺ کا ارشاد ہے جو شخص نماز فجر پڑھ کر ذکر الٰہی میں مشغول رہا یہاں تک کہ آفتاب بلند ہو گیا، پھر اُس نے دو رکعت نماز ادا کی تو اسے پورے حج اور عمرے کا ثواب ملے گا (ترمذی)۔ دوسرا درجہ یہ ہے کہ نماز فجر پڑھنے والا نماز فجر پڑھ کر اپنے کام پر چلا جائے اور سورج طلوع ہونے پر اشراق پڑھ لے، انشاء اللہ قیامت کے دن یہ بھی اشراق پڑھنے والوں میں اٹھایا جائے گا۔ گو حج اور عمرے کے ثواب سے محروم رہا۔ اس نماز کا وقت سورج طلوع ہونے کے 55 منٹ بعد ختم ہو جاتا ہے (یہ میرے مرشدنا سید گوہر الحسن المعروف بابا غوری شاہ کا ارشاد ہے) آگے اللہ بہتر جانتا ہے۔

**نماز چاشت:** حضور سید دو عالم ﷺ کا فرمان عالی شان ہے کہ چاشت کی دو رکعت پڑھنے والا غافلوں میں شمار نہیں کیا جاتا۔ اور چار رکعت پڑھنے والا مجاہدوں کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے۔ اور چھ رکعتیں پڑھنے والا دن بھر کے تفکرات سے بے نیاز کر دیا جاتا ہے۔ اور جو خوش نصیب آٹھ رکعتوں کا اہتمام کر لیتا ہے وہ پرہیزگاروں کے زمرہ میں درج کر دیا جاتا ہے اور بارہ رکعت پڑھنے والے کا کیا کہنا، اس کا گھر جنت میں بنا دیا جاتا ہے (طبرانی)۔

دوسری روایت میں آتا ہے کہ اگر کوئی شخص دو رکعتیں چاشت کے وقت پڑھ لے تو اس کے جسم کے 360 جوڑوں کا صدقہ ادا ہو جاتا ہے۔ نماز چاشت کا صحیح وقت اس وقت شروع ہوتا ہے کہ جب سورج اس حد تک بلند ہو جائے کہ اس کی دھوپ میں کافی شدت آ جائے۔ سردیاں ہوں یا گرمیاں، اس کا وقت سورج نکلنے کے تین گھنٹے بعد ہوتا ہے۔ اس کا آخری وقت نصف النہار سے پہلے تک ہے۔

**نماز اوّابین:** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص مغرب کی نماز کے متصل بعد چھ رکعت نماز اوّابین پڑھے اور ان کے درمیان کوئی بری بات نہ کرے تو اس کے لیے بارہ برس کی عبادت کا ثواب لکھ دیا جاتا ہے۔ اس نماز کی کم از کم چھ رکعت اور زیادہ سے زیادہ بیس رکعت ہیں۔ یہ نماز واسطے شفاعت

رسول اللہ ﷺ بہت افضل ہے۔ انشاء اللہ نبی کریم ﷺ اس نماز کے پڑھنے والے کی شفاعت ضرور فرمائیں گے اگرچہ اس کے گناہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا جو شخص مغرب کی نماز کے بعد بیس رکعت پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے جنت میں ایک محل تعمیر کروائے گا۔ نیز لکھا ہے کہ جنت کے دروازے کا نام اوّاب ہے جو قیامت کے دن اللہ تعالیٰ سے درخواست کرے گا کہ اے اللہ جس نے میرے نام والی نماز پڑھی، اس کو مجھ میں داخل فرما۔ اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول فرمائے گا۔

## قیامت میں چار سوال

حضرت معاذ بن جبل ﷺ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: قیامت کے روز محشر میں کوئی بندہ اپنی جگہ سے سرک نہ سکے گا جب تک اُس سے چار سوالوں کا جواب نہ لیا جائے گا۔

- ایک یہ کہ اُس نے عمر کس کام میں گزاری۔
- دوسرا یہ کہ اپنی جوانی کس شغل میں بسر کی۔
- تیسرا یہ کہ اپنا مال کہاں سے کمایا۔
- چوتھا یہ کہ اپنے علم پر کہاں تک عمل کیا۔

## کسبِ حلال کی اہمیت

- فرض خداوندی ادا کرنے کے بعد کسبِ حلال کی تلاش اور جستجو فرض ہے۔ (مشکوۃ)
- حلال رزق کی طلب ہر مسلمان پر واجب ہے۔
- ایک اور حدیث میں ہے کہ جو شخص روزگار حلال کی تلاش میں مارا گیا وہ بخشا جائے گا۔
- حضور ﷺ نے اپنے ہاتھ سے حلال روزی کمانے والے صحابہ رضی اللہ عنہم کی تحسین فرمائی۔

## بہترین ذریعہ معاش

- حضور ﷺ کے ارشاد کے مطابق سب سے اچھا ذریعہ معاش ہر قسم کی نیک تجارت اور اپنے ہاتھ کی کمائی ہے۔

## طلب حلال گناہوں کا کفارہ

رسول اللہ ﷺ کے ارشاد کے مطابق:

- جو شخص حلال کما کر خود کھائے یا دوسرے بندوں میں سے کسی کو کپڑے پہنائے، تو اس کے گناہوں کی تطہیر ہوگی۔
- آپ ﷺ کے ارشاد کے مطابق بہت سے گناہ ایسے ہیں کہ اُن کا کفارہ نہ نماز سے نہ روزہ سے نہ حج سے اور نہ عمرہ سے بلکہ کسبِ حلال کے سلسلے میں جو تکالیف اس کو پہنچتی ہیں، ان سے ان گناہوں کا کفارہ ہوتا ہے۔ رزقِ حلال کی برکات
- اِس سے جسمانی صحت برقرار رہتی ہے، پاکیزہ چیزیں کھانے سے اخلاقی صحت وقوت میں اضافہ ہوتا ہے اور ایک خاص نور اور آخرت کی فکر پیدا ہوتی ہے۔ عبادت کی طرف انسان مائل ہو جاتا ہے، گناہ سے دل گھبراتا ہے اور دعا قبول ہوتی ہے۔

# اس کو بھی پڑھیں

1. ہر کام میں اللہ بزرگ و برتر کی مدد کے بغیر کوئی چیز میسر نہیں ہے۔
2. سب سے اعلیٰ عبادت محبت اور محبوب کا ذکر ہے۔
3. اللہ کو عبادت سے رسول اللہ کو اطاعت سے اور مخلوق کو خدمت کر کے راضی کر لو۔
یہی خلاصہ اسلام ہے۔
4. اے بندے اگر تو گناہ پر مائل ہو گیا ہے تو ایسی جگہ ڈھونڈ جہاں اللہ نہیں ہے۔
5. اے بندے اگر تو اپنے حقیقی خدا کی بندگی نہیں کرتا تو اُس کی بنائی ہوئی چیزوں کو استعمال نہ کر۔

نوٹ:

ہم بھی گنہگاروں کو تیرا سہارا ہے
چھوڑے تو کرم تیرا پکڑے تو رضا تیری

# دعاؤں کا محتاج


پیر سید نشاط الزماں

(بی اے، ایل ایل بی)


## خدمت فی سبیل اللہ

شادیوں سے پہلے مابعد خاندانی مسائل اور ہر قسم کے سفلی عملیات کو روکنے کے لئے اور دیگر مشکلات میں مجھ سے رجوع کر سکتے ہیں۔

انشاءاللہ شریعت مطہرہ کے مطابق مشورہ دیا جائے گا


فون نمبر: 6685908

موبائل نمبر: 0304-4050853

0314

کتاب کے مفت ملنے کا پتہ:

پیر سید نشاط الزماں

بی اے، ایل ایل بی

مکان نمبر 208 گلی نمبر 21 شتر محلّہ، صدر بازار، لاہور کینٹ